# فتاوی رضویّہ

## مع تخریج و ترجمہ عربی عبارات

امام احمد رضا بریلوی قدس سرہٗ

(۱۶)

رضا فاؤنڈیشن

جامعہ نظامیہ رضویہ

اندرون لوہاری دروازہ لاہور ۸

پاکستان (۵۴۰۰۰)

## Contents

مَنْ یُّرِدِ اللّٰہُ بِہٖ خَیْرًا یُّفَقِّھْہُ فِی الدِّیْنِ (الحدیث)

# اَلْعَطَایَا النَّبَوِیَّۃ فِی الْفَتَاوِی الرِّضْوِیَّۃِ

مع تخریج وترجمہ عربی عبارات

## جلد شانزدہم (۱۶)

تحقیقات نادرہ پر مشتمل چودھویں صدی کا عظیم الشان
فقہی انسائیکلوپیڈیا

امام احمد رضا بریلوی قدس سرہ العزیز

۱۲۷۲ھ ______ ۱۳۴۰ھ

۱۸۵۶ء ______ ۱۹۲۱ء

رضا فاؤنڈیشن، جامعہ نظامیہ رضویہ
اندرون لوہاری دروازہ، لاہور ۸ پاکستان (۵۴۰۰۰)
فون: ۷۶۵۷۳۱۴

نام کتاب ______ فتاوی رضویہ جلد شانز دہم ۱۶
تصنیف ______ شیخ الاسلام امام احمد رضا قادری بریلوی رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ
ترجمہ عربی عبارات ______ حافظ عبد الستار سعیدی، ناظم تعلیمات جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور
پیش لفظ ______ حافظ عبد الستار سعیدی، ناظم تعلیمات جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور
ترتیبِ فہرست ______ حافظ عبد الستار سعیدی، ناظم تعلیمات جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور
تخریج و تصحیح ______ مولانا نذیر احمد سعیدی، مولانا محمد اکرم اللہ بٹ
باہتمام و سرپرستی ______ مولانا مفتی محمد عبد القیوم ہزاروی ناظم اعلٰی تنظیم المدارس اہلسنّت، پاکستان
کتابت ______ محمد شریف گل، کڑیال کلاں (گوجرانوالا)
پیسٹنگ ______ مولانا محمد منشا تابش قصوری معلم شعبۂ فارسی جامعہ نظامیہ لاہور
صفحات ______ ۶۳۲
اشاعت ______ جمادی الاولٰی ۱۴۲۰ھ / ستمبر ۱۹۹۹ء
مطبع ______
ناشر ______ رضا فاؤنڈیشن جامعہ نظامیہ رضویہ، اندرون لوہاری دروازہ، لاہور
قیمت ______

## ملنے کے پتے

*مکتبہ قادریہ، جامعہ نظامیہ رضویہ، اندرون لوہاری دروازہ، لاہور
* مکتبہ تنظیم المدارس، جامعہ نظامیہ رضویہ، اندرون لوہاری دروازہ، لاہور
*مکتبہ ضیائیہ، بوہڑ بازار، راولپنڈی
*ضیاء القرآن پبلیکیشنز، گنج بخش روڈ، لاہور

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# پیش لفظ

الحمد للہ! اعلیحضرت امام المسلمین مولٰنا الشاہ احمد رضاخاں فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کے خزائن علمیہ اور ذخائر فقہیہ کو جدید انداز میں عہد حاضر کے تقاضوں کے عین مطابق منظر عام پر لانے کے لئے دارالعلوم جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور میں رضا فاؤنڈیشن کے نام سے جو ادارہ ماہ مارچ ۱۹۸۸ء میں قائم ہوا تھا وہ انتہائی کامیابی اور برق رفتاری سے مجوزہ منصوبہ کے ارتقائی مراحل کو طے کرتے ہوئے اپنے ہدف کی طرف بڑھ رہا ہے، اب تک یہ ادارہ امام احمد رضا کی متعدد تصانیف شائع کرچکا ہے مگر اس ادارے کا عظیم ترین کارنامہ "العطایا النبویۃ فی الفتاوٰی الرضویہ المعروف بہ فتاوٰی رضویہ" کی ترجمہ و تخریج کے ساتھ عمدہ وخوبصورت انداز میں اشاعت ہے۔ فتاوٰی مذکورہ کی اشاعت کا آغاز شعبان المعظم ۱۴۱۰ھ/مارچ ۱۹۹۰ء میں ہوا تھا اور بفضلہٖ تعالٰی جل مجدہ وبعنایت رسولہ الکریم تقریبًا نوسال کے مختصر عرصہ میں یہ سولھویں جلد آپ کے ہاتھوں میں ہے، اس سے قبل کتاب الطہارۃ، کتاب الصلوٰۃ، کتاب الجنائز، کتاب الزکوٰۃ، کتاب الصوم، کتاب الحج، کتاب النکاح، کتاب الطلاق کتاب الایمان، کتاب الحدودوالتعزیر اور کتاب السیر پر مشتمل پندرہ جلدیں شائع ہوچکی ہیں جن کی تفصیل سنین، مشمولات، مجموعی صفحات اور ان میں شامل رسائل کی تعداد کے اعتبار سے حسب ذیل ہے:

| جلد | عنوان | جواباتِ اسئلہ | تعدادِ رسائل | سنینِ اشاعت | صفحات |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | کتاب الطہارۃ | ۲۲ | ۱۱ | شعبان المعظم ۱۴۱۰ھ ___ مارچ ۱۹۹۰ء | ۸۳۸ |
| ۲ | کتاب الطہارۃ | ۳۳ | ۷ | ربیع الثانی ۱۴۱۲ ___ نومبر ۱۹۹۱ء | ۷۱۰ |
| ۳ | کتاب الطہارۃ | ۵۹ | ۶ | شعبان المعظم ۱۴۱۲ ___ فروری ۱۹۹۲ | ۷۵۶ |
| ۴ | کتاب الطہارۃ | ۱۳۲ | ۵ | رجب المرجب ۱۴۱۳ ___ جنوری ۱۹۹۳ | ۷۶۰ |
| ۵ | کتاب الصلوٰۃ | ۱۴۰ | ۶ | ربیع الاوّل ۱۴۱۴ ___ ستمبر ۱۹۹۳ | ۶۹۲ |
| ۶ | کتاب الصلوٰۃ | ۴۵۷ | ۴ | ربیع الاوّل ۱۴۱۵ ___ اگست ۱۹۹۴ | ۷۳۶ |
| ۷ | کتاب الصلوٰۃ | ۲۶۹ | ۷ | رجب المرجب ۱۴۱۵ ___ دسمبر ۱۹۹۴ | ۷۲۰ |
| ۸ | کتاب الصلوٰۃ | ۳۳۷ | ۶ | محرم الحرام ۱۴۱۶ ___ جون ۱۹۹۵ | ۶۶۴ |
| ۹ | کتاب الجنائز | ۲۷۳ | ۱۳ | ذیقعدہ ۱۴۱۶ ___ اپریل ۱۹۹۶ | ۹۴۶ |
| ۱۰ | کتاب زکوٰۃ، صوم، حج | ۳۱۶ | ۱۶ | ربیع الاوّل ۱۴۱۷ ___ اگست ۱۹۹۶ | ۸۳۲ |
| ۱۱ | کتاب النکاح | ۴۵۹ | ۶ | محرم الحرام ۱۴۱۸ ___ مئی ۱۹۹۷ | ۷۳۶ |
| ۱۲ | کتاب نکاح، طلاق | ۳۲۸ | ۳ | رجب المرجب ۱۴۱۸ ___ نومبر ۱۹۹۷ | ۶۸۸ |
| ۱۳ | کتاب طلاق، ایمان اور حدود و تعزیر | ۲۹۳ | ۲ | ذیقعدہ ۱۴۱۸ ___ مارچ ۱۹۹۸ | ۶۸۸ |
| ۱۴ | کتاب السیر (ا) | ۳۳۹ | ۷ | جمادی الاخریٰ ۱۴۱۹ ___ ستمبر ۱۹۹۸ | ۷۱۲ |
| ۱۵ | کتاب السیر (ب) | ۸۱ | ۱۵ | محرم الحرام ۱۴۲۰ ___ اپریل ۱۹۹۹ | ۷۴۴ |

## سولھویں جلد

یہ جلد فتاوٰی رضویہ قدیم جلد ششم مطبوعہ سنی دارالاشاعت مبارکپور اعظم گڑھ بھارت کے صفحہ ۳۲۰ سے آخر تک ۴۳۲ سوالوں کے جوابات پر مشتمل ہے، نئے شامل کردہ رسائل کے علاوہ اس جلد کی عربی وفارسی عبارات کا ترجمہ راقم الحروف نے کیا ہے۔ اس سے قبل گیارہویں، بارہویں تیرہویں جلد بھی راقم کے ترجمہ کے ساتھ شائع ہوچکی ہیں۔ پیش نظر جلد بنیادی طور پر کتاب الشرکۃ اور کتاب الوقف کے مباحث جلیلہ پر مشتمل ہے تاہم متعدد ابواب فقہیہ وکلامیہ وغیرہ کے مسائل ضمناً زیر بحث آئے ہیں مسائل ورسائل کی مفصل فہرست کے علاوہ مسائل ضمنیہ کی الگ فہرست بھی قارئین کرام کی سہولت کے لئے تیار کر دی گئی ہے انتہائی وقیع اور گرانقدر

تحقیقات وتدقیقات پر مشتمل مندرجہ ذیل تین رسائل بھی اس جلد کی زینت ہیں:

**(١) جوال العلو لتبیین الخلو (١٣٣٦ھ)**

خلو کی تعریف اور اس کے شرعی حکم کا بیان

**(٢) التحریر الجید فی حق المسجد (١٣١٥ھ)**

اشیاء مسجد کو فروخت کرنے اور انھیں اپنے تصرف میں لانے کا حکم

**(٣) ابانۃ المتواری فی مصالحۃ عبدالباری (١٣٣١ھ)**

مسجد کانپور کے متعلق ایک نہایت ضروری فتوٰی اور مولانا عبدالباری فرنگی محلّی کے اس مسجد کے بارے میں فیصلے کا رد بلیغ۔ رسائل مذکورہ میں سے اول الذکر رسالہ تو پہلے سے ہی فتاوٰی رضویہ قدیم جلد ششم کتاب الوقف میں موجود تھا جبکہ باقی دونوں رسالے اس سے قبل فتاوٰی رضویہ میں شامل نہ تھے موضوع کی مناسبت سے ان کو جلد ہذا میں شامل کرنے کا فیصلہ کیا گیا ہے نیز رسالہ **التحریر الجید** کے بعد مسئلہ ١٣٥، ١٣٦، ١٣٧، ١٣٨ فتاوٰی افریقہ سے ماخوذ ہیں، یاد رہے کہ پندرھویں جلد میں **کتاب السیر** مکمل ہوچکی ہے اس کے بعد فتاوٰی رضویہ قدیم جلد ششم میں **کتاب المفقود** تھی جس کو **کتاب الطلاق** کے ساتھ منسلک کرکے تیرھویں جلد (جدید) میں شامل کیا جاچکا ہے لہٰذا پیش نظر جلد (شانزدہم) کا آغاز **کتاب الشرکۃ** سے ہورہا ہے۔

| | |
|---|---|
| جمادی الاولی ١٤٢٠ھ | حافظ محمد عبدالستار سعیدی |
| ستمبر ١٩٩٩ء | ناظم تعلیمات جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور |

## رموز

محقق: علّامہ کمال الدین ابن ہمام صاحب فتح القدیر

ح: علّامہ محمد ابراہیم بن محمد الحلبی صاحب غنیۃ المستملی

ش: علّامہ محمد امین ابن عابدین الشامی صاحب ردالمحتار

ط: علّامہ سید احمد الطحطاوی صاحب حاشیۃ الدرالمختار و حاشیہ مراقی الفلاح

الدر: الدرالمختار، علامہ محمد علاء الدین الحصکفی

الدرر: الدرر شرح الغرر، ملّا خسرو علّامہ محمد بن فراموز

بحر: البحرالرائق، علّامہ زین الدین ابن نجیم

ہندیہ: فتاوٰی عالمگیری، جماعت علمائے احناف

نہر: النہرالفائق، سراج الدین عمر بن تمیم

فتح: فتح القدیر، علّامہ کمال الدین ابن ہمام

غنیہ: غنیۃ المستملی، علّامہ محمد ابراہیم بن محمد الحلبی

حلیہ: حلیۃ المحلّی، ابن امیر الحاج

# اجمالی فہرست



## فہرست رسائل

# حَمد بَارِیٔ تعالٰی

اَلْحَمْدُ لِلْمُتَوَحِّدِ

بِجَلَالِهِ الْمُتَفَرِّدِ

وَصَلٰوتُه دَوْمًا عَلٰی

خَیْرِ الْاَنَامِ مُحَمَّدٍ

حضرت رضا بریلوی

اس خدائے یکتا کی حمد وثنا

جو اپنے جلال میں یکتا ویگانہ ہے

تمام مخلوق میں سب سے اعلٰی انسان محمد (صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم)

پر خدا کی رحمت ہمیشہ ہمیش نازل ہوتی رہے!



# فہرست مضامین مفصّل

| | | | |
|---|---|---|---|
| مسجد میں درخت لگانا ممنوع، اور دوسروں کے بوئے ہوئے ہوں توان کو اس کی اجازت کے بغیر گھر لے جانا جائز نہیں۔ | ۴۳۱ | بوقت ضرورت مسجد میں راستہ کو شامل کرنے کا مطلب یہ ہے کہ وہ حصہ بالکلیہ مسجد کرلیا جائے۔ | ۴۳۳ |
| مسجد کی اشیاء پر مالکانہ قبضہ حرام ہے۔ | ۴۳۱ | لیکن ضرورۃً مسجد کو راہ بنانے کا مطلب یہ نہیں کہ اس کو راستہ میں شامل کرلیا جائے، بلکہ یہ مطلب ہے کہ بضرورت مسجد کے ایک دروازہ سے داخل ہو کر دوسرے سے گزر سکتے ہیں۔ | ۴۳۳ |
| فنائے مسجد میں لگے ہوئے وضو کے پائپ کو بے وجہ شرعی اکھڑوانا شرعاً ممنوع ہے۔ | ۴۳۱ | معتکف کے علاوہ کسی کو مسجد میں سونے کی اجازت نہیں۔ | ۴۳۴ |
| پائپ عین مسجد میں قبل تمام مسجدیت لگا ہو تو اکھڑوانا منع اور تمام مسجدیت کے بعد لگا تو اکھڑوانا واجب ہے۔ | ۴۳۱ | مسجد میں ناسمجھ بچوں کو لے جانے کی ممانعت ہے۔ | ۴۳۴ |
| مسجد میں مٹی کا تیل جلانا مسجد کی بے حرمتی اور حرام ہے۔ | ۴۳۱ | جو شخص اجرت لے کر طلبہ کو پڑھائے اس کو مسجد میں تعلیم دینا سخت ناجائز ہے۔ | ۴۳۴ |
| جو منتظم مسجد کی چٹائی کوٹھری میں بند کردے اور اپنی چٹائی بچھا کر نماز پڑھنے نہ دے ظالم ہے۔ | ۴۳۱ | مسجد کی تعمیر کے لئے بانی کا شریف النسب ہونا ضروری نہیں۔ | ۴۳۵ |
| مسجد پر قبضہ غاصبانہ کرنیوالے اور مذکورہ بالا صفات کے مالک شخص کی امامت کا حکم۔ | ۴۳۱ | کسی مال کا حرام ہونا جب تک معلوم نہ ہو وہم کو دخل دینا منع ہے۔ | ۴۳۵ |
| دستور اور عرف کے موافق مال وقف سے مسجد میں روشنی کی جائے۔ | ۴۳۱ | مسجد کی شکل پر عمارت بنا کر عام نمازیوں کو اجازت دے دی مسجد ہو گئی، اور یہ کہنا کہ بانی نے وقف ہمیں کیا قابل قبول نہیں۔ | ۴۳۶ |
| عام حالت میں نصف شب تک روشنی ہو۔ | ۴۳۱ | گواہان عادل سے ثابت ہو کہ مسجد بنا کر بانی نے کہا میں اس کو صرف اپنے لئے بناتا ہوں، یا مسجد کا راستہ اپنی ملک سے الگ نہ کیا تو مسجد نہ ہوئی۔ | ۴۳۶ |
| محراب اور دیوار قبلہ میں نقش ونگار مال وقف سے مکروہ ہے، ہاں واقف نے ایسا ہی کیا ہو تو بعد میں ویسا ہی کیا جائے اور نیت تعظیم مسجد ہو۔ | ۴۳۱ | دیگر املاک جو مسجد سے متصل ہوں بے ثبوت شرعی وقف نہیں قرار دیئے جاسکتے۔ | ۴۳۷ |
| قبل تمام مسجدیت مسجد کے نیچے تہ خانہ یا اوپر امام کے لئے بالاخانہ بنانا جائز ہے، اور تمام مسجدیت کے بعد ناجائز۔ | ۴۳۲ | | |

| مقبرہ کی عمارت زمین قبرستان کے لئے وقف کرنے کے بعد بنی تو یہ عمارت ہی ناجائز ہے۔ | ۵۳۳ | قبر کے لئے زمین وقف کرنے سے پہلے اس زمین میں جو مسجد بنائی وہ ابدالآباد کے لئے مسجد ہوگئی، اس میں کسی قسم کا غلط تصرف ناجائز ہے، اور ویران ہوجائے تو آبادی لازم ہے، اور مقبرہ قرار دینے کے بعد بنائی تو وہ مسجد ہی نہیں لیکن ذاتی مکان بنانا یا زراعت اس میں اب بھی ناجائز ہے۔ | ۵۳۸ |
|---|---|---|---|
| عام مقابر میں تعمیر وتصرف کی اجازت نہیں۔ | ۵۳۳ | مسجد قبرستان کی ملک نہیں ہوسکتی۔ | ۵۳۹ |
| قبریں اگر مملوکہ زمین میں ہیں تو کسی قسم کے تعمیر وتصرف کے لئے مالک کی اجازت ضروری ہے۔ | ۵۳۳ | میت دفن کرنے والے اگر کچھ رقم دفن کرتے وقت دیتے ہوں اور یہ معلوم ہو کہ یہ مسجد میں صرف ہوتی ہے، اسی طرح قبرستان کے وہ درخت جن کا لگانے والا معلوم نہ ہو سوکھ جائے تو وہ لکڑی مسجد میں صرف ہوسکتی ہے۔ | ۵۳۹ |
| قبریں خود اس کی زمین میں ہوں تو اس طرح تعمیر کرسکتا ہے کہ ستون اور بنیاد عین قبر پر نہ ہو۔ | ۵۳۳ | موقوفہ قبرستان میں کوئی دوسرا کام مثلاً بازار لگانا، کھیت بنانا حرام ہے۔ | ۵۳۹ |
| قبریں اگر غصبًا بنی ہوں تو زمین کا مالک چاہے تو زمین خالی کرکے تعمیر کرے یا انتظار کرے تاآنکہ میت بالکل راکھ ہوجائے تب اس پر تعمیر کرے۔ | ۵۳۴ | مسلمانوں کی قبر کھودنا شدید جرم ہے۔ | ۵۴۰ |
| جو زمین ہندو راجا نے مسلمان کو قبرستان کے لئے دی، اور انہوں نے اس کو قبرستان کے لئے وقف کیا اس میں کسی بھی ہندو یا مسلمان زمیندار کو حق ملکیت قائم کرنے یا تصرف کرنے کا حق نہیں۔ | ۵۳۵ | جان بوجھ کر ظالم کی مدد کرنا اسلام کی رسی گلے سے نکالنا ہے۔ | ۵۴۰ |
| قبرستان میں کسی نے درخت بویا، درخت بونے والے کی ملک ہے۔ | ۵۳۷ | گورنمنٹ نے قبرستان کے جز حصہ پر قبضہ کرکے معاوضہ دیا تو اس سے ویسی ہی جائداد خرید کر قبرستان میں شامل کی جائے۔ | ۵۴۱ |
| قبرستان میں جو گھاس اگتی ہے جب تک سبز ہے اس کے کاٹنے کا حکم نہیں سوکھ جائے تو کاٹ سکتے ہیں۔ | ۵۳۷ | آباد وقف کے بدلنے کی چار صورتوں کا بیان۔ | ۵۴۱ |
| قبرستان میں جانور چرانا جائز نہیں۔ | ۵۳۷ | وقف کی مصلحت شرط واقف کے خلاف میں ہو تو واقف اس میں مصلحت وقف کے موافق تغیر کرسکتا ہے۔ | ۵۴۲ |
| ناجائز معاہدہ خود ہی باطل ہے۔ | ۵۳۷ | واقف نے وقف نامہ میں شرط لگائی اور شرائط کی پابندی میں اغراض وقف کے خلاف لازم آتا ہے تو واقف کو تبدیل کی اجازت ہے۔ | ۵۴۳ |

| ایک وقف کامال دوسرے میں بطور قرض بھی صرف نہیں کیا جاسکتا۔ | ۵۷۰ | حق تولیت قابل ہبہ نہیں، واقف نے متولی کو اختیار نہ دیا ہو تو وہ کسی کو اپنے بدلہ متولی نہیں کرسکتا۔ | ۵۷۵ |
|---|---|---|---|
| شریک مال مشترک سے اپنے حق بھر صرف کرسکتا ہے۔ | ۵۷۱ | سجادہ نشین نے اپنے قائم مقام اور متولی کسی کو کیا اسے جو نذر وفتوح اسی کے لئے ملی وہ اس کی ہے اور جو بحیثیت سجادگی ملی وہ اس سجادہ نشین کی ہوگی۔ | ۵۷۶ |
| متولی وقف قرض امر ضروری لابدی کیلئے قاضی کی اجازت سے لے سکتا ہے بشرطیکہ قرض کے سوا چارہ کار نہ ہو۔ | ۵۷۱ | جو لوگ بحکم واقف یا بحسب عملدرآمدِ قدیم کسی وقف میں حق شرعی رکھتے ہوں وہ بلاوجہ شرعی کسی کے منع کئے منع نہ ہوں گے۔ | ۵۷۶ |
| چٹائی اور تیل کا مصالح مسجد میں شمار ہے۔ | ۵۷۱ | مستحق صرف اپنے حق کا مختار ہے، وقف میں اصل ورِاس متولی ہے۔ | ۵۷۷ |
| واقف نے متولی کو اختیار نہ دیا ہو تو متولی اپنی جگہ کسی دوسرے کو متولی نہیں کرسکتا۔ | ۵۷۲ | واقف پر جس قدر مطالبہ واجبی ثابت ہو اگر اس سے کم ادا ہوا ہے اور منتظم مرگیا تو باقی منتظم کے ترکہ سے وصول کیا جاسکتا ہے، اور زائد ادا ہوا تو اس کو واپس کیا جائے۔ | ۵۷۷ |
| بددیانت واقف بھی تولیت سے علیحدہ کردیا جائے دوسرے کی کیا بات ہے۔ | ۵۷۳ | کئی ایک متولیوں میں ایک فاسق ہو تو اسکو علیحدہ کرنا ضروری ہے۔ | ۵۷۸ |
| مسجد کی رقم جو اپنے صرفہ میں لایا، یا مجبوری کے بغیر رشوت میں دیا اس کا تاوان دینے والے پر لازم ہے۔ | ۵۷۴ | اپنے صرفہ سے متولی کا عام مسلمانوں کو برف پلانا معیوب نہیں۔ | ۵۷۹ |
| ہندوستان میں تعزیر کی صورت صرف مقاطعہ ہے | ۵۷۴ | برف کا پانی پینے کے لئے مسجد میں مجمع نہ ہو۔ | ۵۷۹ |
| قادر متدین مسجد کا متولی کیا جائے۔ | ۵۷۴ | مسجد میں شوروغل ناجائز ہے اور غیر معتکف کو کھانا پینا ناجائز ہے۔ | ۵۷۹ |
| متولی مال وقف کو قرض کے طور پر بھی نہ اپنے صرفہ میں لاسکتا ہے نہ دوسرے کو دے سکتا ہے۔ | ۵۷۴ | جس شخص نے وقف کے خلاف کوشش کی وہ متولی نہیں بنایا جاسکتا۔ | ۵۷۹ |
| نذر وفتوح جو جس کو دے اسی کی ہے، سجادہ نشین نے نذر وفتوح بالتنصیف دینے کا وعدہ کیا اس کا ایفاء اس پر واجب نہیں ہے۔ | ۵۷۵ | وقف کی حمایت میں بولنے کے وقت خاموش رہنے والی متولیہ مجبور ہو تو معاف ہے ورنہ اسے بھی تولیت سے خارج کیا جائے۔ | ۵۸۰ |
| جائداد موقوفہ کا ہبہ باطل ہے۔ | ۵۷۵ | | |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فتنہ گر، شریر، مفرق جماعت ہرگز تولیت مسجد کے لائق نہیں۔ | ۵۸۱ | تقدیر کا منکر رافضی، معتزلی ہے اور محبوبان خدا سے توسل کا منکر نجدی وہابی ایسے شخص کو سنی مسلمانوں کے مدرسہ کا مہتمم نہیں رکھا جاسکتا۔ | ۵۸۵ |
| اہل محلّہ بانی میں سے جس کے مقرر کردہ امام افضل ہوں وہی رکھے جائیں مساوات کی صورت میں بانی کے مقرر کردہ راجح ہیں۔ | ۵۸۱ | حضرت عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالٰی عنہ کا عمل۔ | ۵۸۵ |
| موذن اور امام تنخواہ دار ہوں تو تنخواہ دینے والوں کو حق ترجیح ہے۔ | ۵۸۱ | امام کو عذر شرعی کے بغیر امامت سے خارج کرنے کا کسی کو اختیار نہیں ہے۔ | ۵۸۶ |
| فاسق معلن کے پیچھے نماز مکروہ تحریمی ہے۔ | ۵۸۱ | تنخواہ دار امام نوکر ضرور ہے لیکن خدمت گار نہیں مخدوم ہے۔ | ۵۸۶ |
| کوئی شخص امامت کا اہل تو ہے مگر جماعت میں اس سے افضل لوگوں کی موجودگی کی وجہ سے لوگ اس کی امامت کو مکروہ سمجھتے ہوں تو اس کو امامت کے لئے آگے بڑھنا نہ چاہیے۔ | ۵۸۱ | امام مسائل شرعیہ سے واقف ہو تو اوقات صوم وصلوٰۃ میں اس کی اتباع لازم ہے البتہ خود امام پر تکثیر جماعت کی رعایت بھی ضروری ہے۔ | ۵۸۷ |
| خائن متولی نہیں ہوسکتا۔ | ۵۸۲ | وقف کے معاملات میں اگر گورنمنٹ خلاف شرع مداخلت کرے تو تاحد امکان اس کی مزاحمت کی جائے۔ | ۵۸۷ |
| جس گواہی کو لوگ جھوٹا سمجھیں اسمیں کئی احتمال ہیں۔ | ۵۸۲ | جو کہے میں مسائل شرعیہ نہیں جانتا وہ اسلام سے خارج ہوگیا۔ | ۵۸۷ |
| وقف کی تولیت میں وراثت نہیں چلتی، بھائی اور بیٹے میں جو اہل ہو اسی کو متولی کیا جائے۔ | ۵۸۳ | سود خوار آمدنی کے باوجود مسجد کے ضروری اخراجات نہ دینے والا متولی واجب الاخراج ہے۔ | ۵۸۷ |
| جس نے دینی مدرسہ کو اپنے اغراض کا آلہ کار بنایا اور غلط الزام سے مسلمانوں کو بدنام کیا اور ادارہ کے دستور کی بلاوجہ خلاف ورزی کی درجہ ہمام کا لالچی ہے، اور بہ ہوائے نفس اس کے لئے کوشاں ہرگز تولیت کے لائق نہیں۔ | ۵۸۴ | ناتوانی اور بیماری رفع صحت وقف نہیں۔ | ۵۸۸ |
| | | بدحواسی کا دعوی شاہدان شرعی کے بغیر نامقبول ہے۔ | ۵۸۸ |

# فہرست ضمنی مسائل

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# کتاب الشرکۃ

## (احکام شرکت کا بیان)

**مسئلہ ۱:** ۱۶ جمادی الآخر ۱۳۳۸ھ

کیافرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ہمارے دیار میں دستور ہے کہ پاٹ سن کی ڈھیر علیحدہ علیحدہ پانی میں بھگوتے ہیں، امسال کنوار کے مہینہ میں بہت سخت طوفان اور بارش کے سبب سے سب کے ڈھیر کو اکٹھا کرڈالا، بعدہ اکثر نے نہیں لیا بعض نے اس مال کو قبض کیا اور انتظام دے کر طیار کیا اب قبض کرنے والے بعض ان اکثر کو کہتے ہیں تمہارا جتنا ہو لے لو، وہ لوگ کہتے ہیں جب ہمارا مال کا کوئی شناخت نہیں ہم نہیں لیتے، اب قبض کرنے والے لوگ خود خرچ کریں یا فقراء اور مساکین کو تقسیم کردیں اور قبض کرنے والے پر حلال ہو تو فقراء اور غنا ہونے میں برابر ہے یا تفاوت ہے؟

**الجواب:**

جب وہ لوگ نہیں لیتے تو قابضین صرف اپنا حصہ لے لیں باقی فقراء پر تصدق کردیں، ان میں اگر کوئی فقیر ہے تو اسے بھی دے سکتے ہیں، **واللہ تعالٰی اعلم۔**

**مسئلہ ۲:** از کوہ نینی تال ۱۲ جمادی الاول ۱۳۰۸ھ

کیافرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ محمود بیگ و عبدالغفور بیگ دو بھائیوں کی دکان کوہِ نینی تال پر تھی، دونوں نے مال واسبابِ دکان اپنے باپ کے ترکہ سے پایا اور دونوں یکجا کارکن رہے اور یکجا ان کا

خوردونوش تھا، کوئی غیریت کسی بات میں نہ تھی، محمود بیگ مع اپنی والدہ ولایتی بیگم کے آمدنی دکان سے چھ سوروپے حج کو گیا اور سب سامان دکان عبدالغفور بیگ کے سپرد کر گیا، بعد ان کی واپسی کے پھر عبدالغفور بیگ اسی آمدنی سے تین سوروپے کرلے کر حج کو گیا اور اپنی زوجہ امراؤ بیگم اور ایک لڑکا یکماہہ عبدالشکور اپنی والدہ اور بھائی کے پاس چھوڑ گیا، راستہ میں مقام احمد آباد میں اس کی طبیعت بگڑی، کل اسباب اسٹیشن پولیس میں داخل کرکے محمود بیگ کو تار دیا، وہ فوراً روانہ ہوا، وہاں پہنچ کر معلوم ہوا کہ عبدالغفور بیگ نے انتقال کیا، وہ روپیہ اور اسباب جو اسٹیشن میں تھا محمود بیگ واپس لایا، اس صورت میں اس روپے کی نسبت کیا حکم ہے؟ یہ صرف محمود بیگ کو ملے گا یا وارثان عبدالغفور بیگ بھی اس سے حصہ پائیں گے اور کیونکر پائیں گے؟ **بینوا توجروا** (بیان کیجئے اجر پایئے۔ت)

**الجواب:**

جبکہ وہ تین سوروپیہ اسی دکان مشترک کی آمدنی تھا جس کے دونوں بھائی بحصہ مساوی مالک تھے تو وہ روپیہ بھی نصف نصف ان دونوں کی ملک تھا، سائل مظہر کہ روپیہ عبدالغفور بیگ اپنے بھائی کی اجازت سے لے گیا تھا اب یہ اجازت قرض تھی خواہ ہبہ خواہ اباحت، بہر حال کل یا بعض جس قدر باقی تھا جسے محمود بیگ احمد آباد سے لے آیا اس کے مقدار نصف میں محمود بیگ کا حق ہے اور نصف عبدالغفور بیگ کا کہ بر تقدیر عدم موانع ووارث آخر وتقدیم مایقدم چوبیس سہام ہو کر اسکے وارثوں پر یوں تقسیم ہوگا:

| امراؤ بیگم | ولایتی بیگم | عبدالشکور |
|---|---|---|
| ۳ | ۴ | ۱۷ |

بحالت قرض توظاہر کہ نصف مضمون تھا تو ما کا مطالبہ محمود بیگ کا ترکہ عبدالغفور پر رہا خواہ اسی روپے سے ادا کریں یا اس کے غیر سے "لان الدیون تقضی بامثالها" (کیونکہ قرض اپنی مثل سے ادا کیا جاتا ہے۔ت) اور بحالت اباحت بھی ظاہر کہ اباحت بعد موت باطل ہو جاتی ہے،

| | |
|---|---|
| لانها لیست تملیکا حتی تجری فیها الارث بل تحلیل تصرف للمباح له.فاذا مات او مات المبیح بطلت امافی الثانی فلانتقال الملك كما علل به فی الخیریة واما فی الاول فلعدم الملك لینتقل كما اشرنا الیه۔ | کیونکہ یہ تملیک نہیں ہے تاکہ اس میں وراثت جاری ہو، بلکہ اس کے لئے ایک مباح چیز میں تصرف کو حلال قرار دینا ہے، توجب وہ یا مباح کرنے والا فوت ہوجائے گا تو باطل ہوگی، لیکن ثانی میں تو ملکیت کے انتقال کی وجہ سے جیسا کہ فتاوٰی خیریہ میں اس کو وجہ بتایا ہے مگر پہلی میں ملکیت نہیں تاکہ منتقل کیا جائے جیسا کہ ہم نے اس کا اشارہ دیا ہے۔(ت) |

اور بحالت ہبہ تین سو میں سے ڈیڑھ سو کا ہبہ قابل قسمت میں ہبہ مشاع ہے کمانص علیہ علماؤنافی غیرما کتاب (جیسا کہ اس پر ہمارے علماء نے متعدد کتب میں نص فرمائی ہے۔ت) اور ایسا ہبہ مذہب صحیح پر محض بے اثر کہ بعض قبض بھی مورث ملک نہیں ہوتا جب تک جدا کرکے واہب کی طرف سے تسلیم نہ واقع ہو کما حققه فی الخیریة والعقود الدریة ورد المحتار وغیرھا (جیسا کہ خیریہ، عقود دریہ اور ردالمحتار وغیرہ میں اس کی تحقیق فرمائی ہے۔ت) تو وہ ڈیڑھ سو بدستور ملک محمود بیگ پر رہے، ان دونوں صورتوں میں بعینہٖ انہیں روپوں کا نصف محمود بیگ کو ملنا چاہئے، غرض باقی کی نصف مقدار میں ہر طرح محمود بیگ کا استحقاق ثابت، ہاں جس قدر عبدالغفور بیگ صرف کرچکا تھا اس کا نصف بھی محمود بیگ کو ملے یا نہیں، یہ محل نظر ہے، اگر ثابت ہو کہ وہ روپے اس نے قرضًا یا ہبۃً دئے تھے تو بیشک ملنا چاہئے "لضمان القرض وبطلان الھبة فانقلبت مضمونة بالاستھلاک" (قرض کے ضمان اور ہبہ کے بطلان کے سبب لہٰذا اہلاک کرنے پر ضمان ہوگا۔ت) اور اگر اباحۃً دئے تھے یعنی مجرالینا منظور نہ تھا نہ ان ڈیڑھ سو کا عبدالغفور بیگ کو مالک کیا تھا بلکہ جیسے بحالتِ اتحاد و یکجہتی ایک مال دوسرے کے خرچ میں آجاتا ہے اور اس کا معاوضہ مقصود نہیں ہوتا یوں دئے تھے تو جو صرف ہوگئے ہوگئے، ان کا بدل محمود بیگ کو نہیں مل سکتا "لان الاباحة تصح فی المشاع ولاتضمن" (کیونکہ اباحت حصص والی چیز میں صحیح ہوتی ہے اور اسی پر ضمان نہیں آتا ہے۔ت) اور بیشک عرف ناس پر لحاظ سے یہاں ظاہر یہی صورت ہے اور ظاہر پر عمل واجب جب تک دلیل سے اس کا خلاف نہ ثابت ہو، کہ عرف اعظم دلائل شرعیہ سے ہے۔ خیریہ میں ہے:

| | |
|---|---|
| ان کان العرف قاضیاً بانھم یدفعونه علی وجه البدل یلزم الوفاء به، وان کان العرف بخلاف ذٰلك بان کانوا لا ینظرون فی ذٰلك الٰی اعطاء البدل فلارجوع فیه بعد الھلاك والاستھلاك والاصل فیه ان المعروف عرفا کالمشروط شرعا[1] اھ ملخصًا۔ | اگر عرف بتائے کہ لوگ اس کو بدلہ کے طور پر دیتے ہیں تو پھر بدلہ پورا کرنا لازم ہے اور اگر عرف اس کے خلاف ہو کہ لوگ اس میں عوض کے منتظر نہیں ہوتے تو پھر ہلاک کرنے ہلاک ہوجانے پر رجوع نہیں کیا جائے گا، اور اس کا قاعدہ یہ ہے کہ عرف میں مشہور معاملہ شرعًا مشروط کی طرح ہوتا ہے اھ ملخصًا (ت) |

ظہیریہ میں امام فقیہ ابواللیث رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ سے منقول:

| | |
|---|---|
| التعویل علی العرف حتی یوجد وجه یستدل به علی غیر ما قلنا[2]۔ | عرف پر اعتماد ہوگا اگر موجود ہو تو یہ قابل استدلال وجہ بن سکے گا جیسا کہ بہت دفعہ ہم ذکر کرچکے ہیں (ت) |

[1] الفتاوٰی الخیریہ کتاب الھبة دار المعرفة بیروت ۲/ ۱۱۱

[2] فتاوٰی ظہیریة

ولہذا باآنکہ اگر زید عمرو کو کچھ روپے دے کہ خرچ کرے، یا اپنی حاجتوں میں اٹھا، یا ان سے راہِ خدا میں جہاد کر، تو قرض ٹھہرتا ہے اگر شوہر عورت کو دے کہ کپڑے بنا کر میرے پاس پہن ہبہ ٹھہرے گا، یونہی طالب علم کو لکڑیاں وغیرہ دیں کہ اپنی کتابوں میں صرف کیجئے ہبہ قرار پائے گا کہ یہاں عرف قاضی تملیک ہے۔ عقود الدریہ میں ہے:

| دفع الیه دراهم فقال له انفقها ففعل فهو قرض کما لوقال اصرفها الی حوائجک[1]۔ | ایک نے دوسرے کو کچھ دراہم دئے کہ خرچ کرو تو اس سے لے کر خرچ کرلئے تو یہ قرض قرار پائے گا جیسے کوئی یوں کہے کہ یہ اپنی ضروریات میں صرف کرو (ت) |
|---|---|

عالمگیریہ میں ہے:

| رجل قال لأخر خذ هذا المال واغزفی سبیل الله عزوعلا فهو قرض کذا فی الظهیریة[2]۔ | اگر یوں کہا یہ مال لو اور فی سبیل اللہ جہاد کرو، تو یہ قرض شمار ہوگا، ظہیریہ میں یونہی ہے (ت) |
|---|---|

ردالمحتار میں ہے:

| اعطی لزوجته دنانیر لتتخذ بها ثیابا وتلبسها عنده فدفعتها معاملة فهی لها قنیة[3]۔ | خاوند نے بیوی کو کچھ دینار دئے کہ وہ کپڑا لے کر گھر میں لباس کے طور پہنے تو بیوی نے وہ دینار آگے معاملہ کے طور پر کسی کو دے دئے تو بیوی کو اختیار ہے، قنیہ (ت) |
|---|---|

ہندیہ میں ہے:

| قال لمتفقه اصرف هذه الخشبة الی کتبك فهو هبة والصرف الی الکتب مشورة کذا فی القنیة[4]۔ | کسی نے طالبعلم کو کہا کہ یہ لکڑی لے جا کر اپنی کتب کے لئے استعمال کرو، تو یہ ہبہ ہوگا، اور کتب کے لئے استعمال صرف مشورہ ہوگا، جیسا کہ قنیہ میں ہے (ت) |
|---|---|

اسی طرح اگر کسی کو مثلاً قاب پلاؤ یا اور کوئی عاریت کا نام کرکے دیا تو قرض ٹھہرے گا "لان عاریة مالا ینتفع به الا بالاستهلاك قرض" (کیونکہ ایسی چیز کو عاریۃً دینا جس کو صرف کرکے ہی نفع لیا جاسکتا ہے تو وہ قرض ہوتا ہے۔ ت) اور ان میں باہم دوستی واتحاد ہے تو اباحت "لمکان العرف" (اباحت ہے کیونکہ یہی عرف ہے۔ ت) درمختار

---

[1] العقود الدریة تنقیح الفتاوی الحامدیة کتاب الهبة تاجران کتب ارگ بازار قندھار افغانستان ۲/ ۹۱

[2] الفتاوٰی الهندیة کتاب الهبة الباب الاول نورانی کتب خانہ پشاور ۴/ ۳۷۵

[3] ردالمحتار کتاب الهبة داراحیاء التراث العربی بیروت ۴/ ۵۰۹

[4] الفتاوی الهندیة کتاب الهبة الباب الاول نورانی کتب خانہ پشاور ۴/ ۳۷۶

میں ہے:

| لو اعارہ قصعۃ ثرید فقرض ولو بینھما مباسطۃ فاباحۃ[1]۔ | اگر ثرید کا پیالہ عاریۃً دیا تو قرض ہوگا اور لین دین والوں میں بے تکلفی ہو تو یہ اباحت ہے(ت) |
|---|---|

بالجملہ مدار عرف پر ہے اور یہاں عرف قاضی اباحت کہ جو بھائی باہم یکجا رہتے اور اتفاق رکھتے اور خورد ونوش وغیرہا مصارف میں غیریت نہیں برتتے، ان کی سب آمدنی یکجا رہتی ہے، اور جسے جو حاجت پڑے بے تکلف خرچ کرتا اور دوسرا اس پر راضی ہوتا اور واپسی کا ارادہ نہیں رکھتا، نہ وہ آپس میں یہ حساب کرتے ہیں کہ اس دفعہ تیرے خرچ میں زائد آیا اتنا مجرا دے، نہ صرف کے وقت ایک دوسرے سے کہتا ہے میں نے اس روپے سے اپنے حصے کا تجھے مالک کردیا بلکہ یہی خیال کرتے ہیں کہ باہم ہمارا ایک معاملہ ہے جس کا مال جس کے خرچ میں آجائے کچھ پروا نہیں، اور یہ عین معنی اباحت وتحلیل ہے توجب تک اس کا خلاف دلیل سے ثابت نہ ہوگا اباحت ہی قرار دیں گے اور زر صرف شدہ کا نصف محمود بیگ کو نہ ملے گا، **واللہ تعالٰی اعلم بالصواب۔**

**مسئلہ ۴۳:** از ریاست رام پور بلاسپور دروازہ مرسلہ شہزادہ میاں معرفت مولوی سید خواجہ احمد صاحب ۱۴ صفر ۱۳۳۷ھ

کیافرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک اراضی تعدادی (۳۳لعہ/عگہ) پختہ کے چند اشخاص بذریعہ میراث بطور اشتراک مالک تھے اور اسی طرح چند روز تک مالک رہے، منجملہ اراضی مذکورہ کے (للعہ عگہ ۱۴بسوہ) پختہ اراضی پر منجانب سرکار قبضہ ۱۳۰۸ سنہ ف میں ہوگیا، یہ مقبوضہ اراضی سرکارہ وہ ہے کہ جس میں اشخاص مذکورہ بالا کے مورث نے بازار پینٹھ لگایا تھا، بعد ازاں اراضی مذکورہ مع اس اراضی پینٹھ والے کے ۱۳۱۴ سنہ فصلی میں باہم تقسیم ہوگئی اور عملدرآمد سرکار میں بھی اس تقسیم کا ہوگیا اور حصص ہر ایک کے مشخص اور ممتاز ہوگئے۔ مثلاً زید کے حصے میں یہ اراضی مقبوضہ سرکار پینٹھ والی مع کچھ دیگر اراضی کے (جملہ لعہ ۴ عگہ) پختہ آئی اور سب شرکاء رضامند اس تقسیم ہوگئے اور زید نے اور ایک بیگہ اراضی دیگر شرکاء سے منجملہ ۷؍ ۶ بیگہ پختہ کے خرید بھی لی بعد ان معاملات کے زید نے سرکار میں چارہ جوئی کی اور چاہا کہ سرکار اپنا قبضہ اراضی پینٹھ مذکور پر سے اٹھالے، سرکار نے قبضہ تو نہیں اٹھایا لیکن معاوضہ میں بجائے قبضہ اٹھانے کے دیگر اراضی دے دینے کا حکم دے دیا، اور سرکار کے قبضہ کو اس اراضی پر اٹھارہ ۱۸ سال ہوئے سترہ ۱۷ سال کے منافع کے بابت اندازہ ظاہر کرکے صرف مبلغ (الما للعہ نقد ۸) دے دینے کا بھی حکم صادر فرمادیا۔ اب دیگر شرکاء زید جو اسکے سابق میں شریک تھے وہ چاہتے ہیں کہ اس زر نقد سرکار کے عطیہ میں سے ہم کو بھی ملنا چاہئے، جس حاکم کے قبضہ میں وہ روپیہ ہے ان کی رائے ہے کہ روپیہ مذکورہ سترہ سال پر

[1] درمختار کتاب العاریۃ مطبع مجتبائی دہلی ۲/ ۱۵۶

بانٹا جائے۔جب سے کہ تقسیم ہو گئی ہے یعنی ۱۳۱۴ف لغایت ۱۳۲۵ فصلی، تو زید کو تنہا جائے، اور جتنے زمانہ تک اراضی مشترکہ یعنی از ابتداء لغایت ۱۳۱۳ف بلحاظ حصص شرکاء روپیہ تقسیم کیا جاوے، اب دریافت طلب یہ امر ہے کہ اراضی پینٹھ والی اب سرکار میں خالص حق وملک زید کی قرار پائی ہے اور زید ہی نے کوشش کرکے معاوضہ کا حکم کرایا، اور سرکار سے روپیہ بھی تنہا زید ہی کو دے دینے کا حکم ہوا، ایسی صورت میں کیا زمانہ اشتراک کا عذر کرکے دیگر شرکاء بھی رقم مذکورہ میں سے لینے کے مستحق ہیں یا کیا؟ امید کہ جواب صاف صاف بلارُو رعایت تحریر فرمایا جائے، **بینوا توجروا**۔

## الجواب:

حق کے سوا کسی کی رو رعایت خادمانِ شرع کا کام نہیں، اگر وہاں کچھ فتوٰی نویس اسکے عادی سمجھے ہوں تو سب کو ان پر قیاس نہ کیا جائے، وہ زمین اگر سب شرکاء کی طرف سے معد للاستغلال تھی اور ریاست کو اس کا علم تھا **کما فی الدر عن الخیر الرملی** (جیسا کہ درمختار میں خیر الدین رملی سے منقول ہے۔ت) یا اس کا ایسا ہونا عام طور پر معروف تھا **کما فی ردالمحتار ویؤیدہ مسألۃ الخان والحمام فی الاشباہ والدر** (جیسا کہ ردالمحتار میں ہے جس کی تائید خانوت اور حمام والا مسئلہ کررہا ہے جو اشباہ اور درمختار میں مذکور ہے۔ت) تو بلاشبہہ یہ معاوضہ تا زمانہ شرکت حسب حصص سب شرکاء کا ہے،

| | |
|---|---|
| لان الاعداد قائم مقام الایجاب والاخذ مقام القبول فکانوا کلھم عاقدین فوجب الاجر لھم جمیعا۔ | کیونکہ تیار کرنا ایجاب اور لینا قبول کے قائم مقام ہوتا ہے، تو یہ تمام لوگ عقد کرنے والے قرار پائینگے تو سب کے لئے معاوضہ واجب ہوگا۔(ت) |

اسی میں ہے یہ صورت کہ متصرف زید تھا اور وہ سب شرکاء کا کارکن، اور اس نے سب کے لئے اعداد کیا،

| | |
|---|---|
| فانہ اذن منھم جمیعا بحکم الاذن ولو فی ضمن العموم۔ | کیونکہ وہ ان سب کی طرف سے اجازت ہو گی اگرچہ اذن عموم کے ضمن میں پایا گیا۔(ت) |

اور اگر اعداد سب کی طرف سے نہ تھا زید نے تنہا اپنے لئے کیا اور اس حالت میں ریاست نے اسے لیا اور اب یہ معاوضہ دیا تو اس کا مالک تنہا زید ہے،

| | |
|---|---|
| لانہ ھو العاقد والمنافع لاتتقوم الا بالعقد فلا تکون الا لہ کما فی الھندیۃ والخیریۃ والعقود الدریۃ۔ | کیونکہ وہ اکیلا ہی عاقد ہے جبکہ منافع صرف عقد سے قیمتی بنتے ہیں لہٰذا یہ صرف اسی کے لئے ہونگے جیسا کہ ہندیہ، خیریہ اور درر میں ہے(ت) |

مگر تا زمانہ شرکت بقدر حصص شرکاء زید کے لئے ملک خبیث ہے **لتصرف فی ملك غیرہ** (غیر کی ملکیت میں تصرف کی وجہ سے) اس پر لازم ہے کہ اس قدر تصدق کرے یا شرکا کو دے اور یہی اولٰی ہے **کما فی الخیریۃ**

وغیرھا (جیسا کہ خیریہ وغیرہ میں ہے۔ت) اور ان کے لئے طیب ہوگا لانہ نماء ملکھم (کیونکہ یہ ان کی ملکیت میں اضافہ ہوا ہے۔ ت) اور اگر معد للاستغلال نہ تھی تو کسی شریک کے لئے کوئی معاوضہ ریاست کے ذمے نہ آیا لعدم الاجارۃ صراحۃ ولا دلالۃ (اس لئے کہ اجارہ نہ صراحۃً ہے نہ دلالۃً۔ت) جو کچھ دیا وہ محض ہبہ وعطیہ ہے جسے دیا تنہا اسی کا کام ہے اور تمام وکمال اس کے لئے طیب وحلال ہے،

| | |
|---|---|
| لانہ لیس عوضاً من مشترک حتی یحتمل اشتراک الشرکاء فیہ۔یہ | مشترکہ چیز کا معاوضہ نہیں تاکہ اس میں شرکاء حضرات کی شرکت کا احتمال ہو۔(ت) |

مگر یہ کہ شرکاء میں کوئی یتیم ہو تو البتہ اس کے حصے کے قابل بعد اخذ ریاست تا انتہائے شرکت جتنے دنوں وہ نابالغ رہا ہو اس قدر کا حصہ اس یتیم کو دینا واجب ہے،

| | |
|---|---|
| لانہ منافع مالہ کمنافع الوقف مضمونۃ بالاستھلاک بلاشرط الاعداد کما فی الدر وغیرہ من الاسفار الغر۔ | کیونکہ یتیم کے مال کے منافع وقف کے منافع کی طرح ہلاک کرنے پر مضمون ہوجاتے ہیں اگرچہ یہ شرط نہ کی گئی ہو جیسا کہ درمختار وغیرہ مشہور کتب میں ہے(ت) |

یہ استثناء صورت ثانیہ میں بھی جاری ہوگا اور قدر حصہ یتیم میں زید تصدق کا اختیار نہ رکھے گا بلکہ یتیم ہی کو دینا واجب، واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ ۴ تا ۱۰:** از بنارس مسجد چوک کہنہ مرسلہ محمد سلیمان ومحمد صاحبان ۲۲ جمادی الاولٰی ۱۳۱۴ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس میں کہ خالد کے پانچ پسر، زید، بکر، حامد، جعفر اور تین دختر ہیں، خالد نے مکان مسکونہ بنوایا۔ زید، بکر، عمرو جنکی شادی ہوگئی تھی اور بالغ تھے کچھ روپے سے اس کی تعمیر میں خالد کے شریک ہوئے۔ چند سال بعد خالد نے اپنی جائداد منقولہ وغیر منقولہ، مکانات واسباب دکانداری وغیرہ اپنی زوجہ ہندہ کے نام ہبہ کیا اور یہ مکان مسکونہ بھی اس ہبہ نامہ میں درج ہوا، ہبہ نامہ کی تحریر کے بعد تین سال تک خالد زندہ رہا مگر جائداد منقولہ وغیر منقولہ پر جس کو وہ ہندہ کے نام ہبہ کرچکا تھا خود قابض رہا۔ خالد کی حیات میں زید، بکر، عمرو، حامد واسطے خورد ونوش کے فی کس پانچ روپے دیتا تھا اور سبھوں کا کھانا یکجائی پکتا۔ جعفر صغیر سن تھا اسی وجہ سے شریک نہ تھا، ہر پسر اپنی اپنی آمدنی علیحدہ اپنے پاس رکھتا تھا اور امور خانگی میں خود خرچ کرتا تھا، صرف کھانا یکجائی تھا، بعد انتقال خالد ہندہ کے زمانہ میں بھی خورد ونوش کا ایسا ہی انتظام رہا، اور دکان بلا فہرست اسباب عمرو کے سپرد ہوئی اس شرط پر کہ وہ ایک آنہ ۱/فی روپیہ دستوری لے لیا کرے جب مال فروخت ہو، اور وہ حساب کتاب بھی لکھتا رہے۔

تھوڑے دنوں تک عمرو نے حساب کتاب لکھا مگر پھر خود ہی بند کردیا۔ بعد وفات خالد ہندہ کے حیات میں

مکان مسکونہ میں تعمیر مزید کی ضرورت ہوئی اور حامد نے کام شروع ہونے میں روپیہ دیا، روپے کی کمی عمرو پوری کرتا تھا جن کے تعلق دکان تھی اور اپنی انگریزی پہری بھی پہرتا تھا مگر آمدنی دونوں کی یکجا رکھتا تھا اس اثناء میں خاص اپنا روپیہ لگا کر زید نے اپنے لئے بنگلہ اس مکان مسکونہ میں اپنے روپے سے بنوایا جو اب تک قائم ہے ہندہ کے انتقال کے بعد حامد نے ایک بنگلہ اپنے واسطے اس مکان مسکونہ میں اپنے روپے سے بنوایا، اور یہ اس روپے کے علاوہ ہے جو کہ حامد نے تعمیر مزید کے شروع کرنے میں دیا تھا، دیگر یہ کہ زید کی وفات کے بعد اس کی بیوہ کو دو آنہ فی یوم اب تک دکان سے جو عمرو کے متعلق ہے ملتا ہے۔ اور عمرو کا بیان ہے کہ دکان کے ذمہ قرض بھی ہے مگر خالد وہندہ نے کوئی قرضہ نہیں لیا تھا اب وارثان خالد وہندہ میں نزاع درپیش ہے مکان مسکونہ کس طور پر تقسیم ہوگا؟ **(۱)** آیا زید وبکر وعمرو کا روپیہ جو حیات خالد وہندہ میں لگا ہے مجرا ہوگا یا نہیں؟

**(۲)** حامد کا روپیہ اور زید کا بنگلہ جس کا وقوع بعد انتقال خالد مگر ہندہ کی حیات میں ہوا ہے مجرا ہوگا یا نہیں؟

**(۳)** حامد کا بنگلہ جو بعد وفات خالد وہندہ کے تعمیر ہوا مجرا ہوگا یا نہیں؟

**(۴)** دختروں کو مکان مسکونہ میں کس قدر حصہ پہنچ سکتا ہے صرف اس قدر مکان میں جو خالد کے انتقال کے وقت تھا یا نئی تعمیر سے لے کر؟

**(۵)** عمرو کی دکان کا حساب نہ لکھنے پر کوئی الزام اس پر آسکتا ہے یا نہیں؟

**(۶)** زید کے بیوہ کو دو آنہ ۲/ فی یوم جو دکان سے ملتا ہے واپس ہوگا یا نہیں؟

**(۷)** عمرو کو جو قرضہ دکان مجرا ہوگا یا نہیں؟ **فقط بینوا توجروا۔**

## الجواب:

**جواب سوال اول:** ان مسائل میں اصل کلی یہ ہے کہ جو شخص اپنے مال سے کسی کو کچھ دے اگر دیتے وقت تصریح ہو کہ یہ دینا فلاں وجہ پر ہے مثلاً ہبہ یا قرض یا ادائی دین ہے جب تو آپ ہی وہی وجہ متعین ہوگی اور اگر یہ کچھ ظاہر نہ کیا جائے تو دینے والے کا قول معتبر ہے کہ وہ اپنی نیت سے خوب آگاہ ہے اگر اپنی نافع نیت بتائے گا مثلاً کہے میں نے قرضًا دیا قرض میں دیا ہبہ مقصود نہ تھا تو اس کا قول قسم کے ساتھ مان لیا جائے گا اور جو اس کے خلاف کا مدعی ہو وہ محتاج اقامت بینہ ہوگا مگر جبکہ قرائن ودلائل عرف سے اس کا یہ قول خلاف ظاہر ہو تو نہ مانیں گے اور اسی کو اقامتِ بینہ کی تکلیف دیں گے بکثرت مسائل اسی اصل پر متفرع ہیں، مداینات العقود الدریۃ میں بزازیہ سے ہے:

| القول قول الرافع لانه اعلم بجهة الدفع[1]۔ | دینے والے کی بات معتبر ہوگی کیونکہ دینے کی وجہ کو وہ بہتر جانتا ہے۔ (ت) |
|---|---|

[1] العقود الدریۃ فی تنقیح الفتاوی الحامدیۃ کتاب المداینات القول قول الرافع الخ ارگ بازار قندھار افغانستان ۲/ ۲۴۴

فتاوٰی قاضی خان کتاب النکاح میں ہے:

| | |
|---|---|
| دفع الی غیرہ دراھم فانفقھا وقال صاحب الدراھم اقرضتکھا وقال القابض لابل وھبتنی کان القول قول صاحب الدراھم[1]۔ | ایک نے دوسرے کو کچھ درہم دئے تو اس نے لے کر خرچ کر لئے، دراہم دینے والے نے کہا میں نے تجھے قرض دئے تھے اور لینے والا کہتا ہے نہیں بلکہ تو نے مجھے ہبہ دیا ہے، تو دینے والے کی بات معتبر ہوگی (ت) |

جامع الفصولین فصل رابع وثلثین میں ہے:

| | |
|---|---|
| صدق الدافع بیمینه لانه مملک[2]۔ | دینے والے کی بات قسم کے ساتھ مصدقہ قرار پائے گی کیونکہ وہ دینے والا ہے (ت) |

وہیں ہے:

| | |
|---|---|
| دفع الی ابنه مالافاراداخذہ صدق انه دفعه قرضا لانه مملک[3]۔ | بیٹے کو کچھ مال دیا اب واپس لینا چاہتا ہے تو قرض کے طور پر دینا مانا جائے گا کیونکہ وہ دینے والا ہے (ت) |

وہیں ہے:

| | |
|---|---|
| یصدق المملك لانه اعرف فقول العالم اولٰی بان یقبل من قول الجاہل الافیمایکذب عرفا[4]۔ | مالک بنانے والے کی تصدیق کی جائے گی کیونکہ وہ بہتر جانتا ہے تو جاننے والے کی بات کو ماننا اولٰی ہے بجائے اس کے کہ جاہل کی بات مانی جائے الّا یہ کہ عرف اس کو جھوٹا قرار دے (ت) |

ہدایہ میں ہے:

| | |
|---|---|
| (من بعث الی امرأته شیئا فقالت ھوھدیة وقال الزوج ھو من المھر فالقول قوله) لانه ھوالمملك فکان اعرف بجھة التملیك کیف وان الظاھر انه | جس نے بیوی کو کوئی چیز بھیجی تو بیوی نے کہا یہ ہدیہ ہے اور خاوند نے کہا یہ مہر میں شمار ہے، تو خاوند کی بات معتبر ہے کیونکہ وہ مالک بنانے والا ہے تو وہی تملیک کی وجہ کو بہتر جانتا ہے اس کے خلاف کیسے |

[1] فتاوٰی قاضی خاں کتاب النکاح فصل فی حبس المرأۃ نفسھا بالمھر نولکشور لکھنؤ ١/ ١٧٨

[2] جامع الفصولین فصل ٣٤ اسلامی کتب خانہ کراچی ٢/ ٢١٧

[3] جامع الفصولین فصل ٣٤ اسلامی کتب خانہ کراچی ٢/ ٢١٧

[4] جامع الفصولین فصل ٣٤ اسلامی کتب خانہ کراچی ٢/ ٢١٧

| یسعی فی اسقاط الواجب(الی فی الطعام الذی یؤکل)فان القول قولھا او المراد منه مایکون مھیأ للاکل لانه یتعارف ھدیة[1] الخ۔ | ہوسکتا ہے جبکہ ظاہر یہ ہے کہ خاوند اپنے ذمہ واجب کی ادائیگی میں کوشاں ہے ہاں کھائی جانیوالی چیز میں یہ بات ظاہر نہیں کیونکہ اس میں بیوی کی بات معتبر ہے اس سے مراد یہ ہے کہ وہ چیز کھانے کے لئے مہیا کی گئی ہو کیونکہ عرفاً ایسی چیز ہدیہ قرار پاتی ہے الخ(ت) |
|---|---|

فتح القدیر میں ہے:

| والذی یجب اعتبارہ فی دیارنا ان جمیعه ماذکر من الحنطة واللوز والدقیق والسکر والشاة الحیة وباقیھا یکون القول فیھا قول المرأة لان المتعارف فی ذٰلك كله ارساله ھدیة فالظاھر مع المرأة لامعه ولایکون القول له الافی نحوالثیاب والجاریة[2]۔ | ہمارے دیار میں گندم، بادام، آٹا، شکر، زندہ بکری، اس کا گوشت وغیرہ مذکورہ تمام اشیاء میں بیوی کی بات معتبر ہوگی کیونکہ عرف میں ان تمام چیزوں کو ہدیہ کے طور پر ارسال کیا جاتا ہے اس لئے ظاہر عورت کی تائید کرتا ہے نہ کہ مرد کی، خاوند کی بات صرف کپڑوں اور لونڈی وغیرہ جیسی چیزوں میں معتبر ہوتی ہے(ت) |
|---|---|

نہر الفائق میں ہے:

| وینبغی ان لایقبل قوله ایضافی الثیاب المحمولة مع السکرونحوہ للعرف[3] | مناسب ہے کہ خاوند کی بات شکر وغیرہ کے ساتھ ارسال کئے گئے کپڑوں میں معتبر نہ ہو کیونکہ عرف یہی ہے(ت) |
|---|---|

حاشیہ ابی السعود الازہری علی الکنز میں ہے:

| ینبغی ان یکون القول لھا فی غیرالنقود للعرف المستمر[4]۔ | مناسب ہے کہ نقود کے غیر میں بیوی کی بات معتبر ہو کیونکہ عرف میں یہی جاری ہے(ت) |
|---|---|

ردالمحتار میں ہے:

| کذامایعطیھامن ذٰلك اومن دراھم | یونہی شب زفاف کی صبح کو جو درہم یا دینار دئے جاتے ہیں |
|---|---|

[1] الھدایۃ کتاب النکاح باب المھر المکتبۃ العربیۃ کراچی ٢/ ٣١٧

[2] فتح القدیر باب المھر مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر ٣/ ٢٥٦

[3] ردالمحتار بحوالہ النھر الفائق کتاب النکاح باب المھر داراحیاء التراث العربی بیروت ٢/ ٣٦٤

[4] فتح المعین علی شرح الکنز لملا مسکین کتاب النکاح باب المھر ایچ ایم سعید کمپنی کراچی ٢/ ٧٠

| | |
|---|---|
| اودنا نیر صبیحة لیلة العرس ویسمی فی العرف صبیحة فان کل ذٰلك تعورف فی زماننا کونه ھدیة[1]۔ | ان کو عرف میں صبحہ کہا جاتا ہے کیونکہ ہمارے زمانہ میں یہ ہدیہ ہونے پر عرف بن چکا ہے۔(ت) |

پس صورت مستفسرہ میں اگر صراحۃً ثابت ہے کہ زید و عمرو و بکر نے یہ روپیہ اپنے باپ کو قرضًا دیا تھا تو ضرور واپس ہوگا، یا صراحۃً ثابت ہو کہ بطور حسن سلوک وخدمت پدر ہبۃً دیا تھا تو ہر گز واپس نہیں ہوسکتا لتحقق موانع عدیدۃ للرجوع (رجوع کرنے میں متعدد موانع پائے جانے کی وجہ سے۔ت) یا ان کے یہاں معمول قدیم رہا ہو کہ جب کبھی ایسے صرف کی باپ کو ضرورت ہوئی ہے بیٹے اس کے شریک ہوئے ہیں اور وہ شرکت ہمیشہ بے قصد واپسی رہی ہے تو قول بقیہ ورثہ کا معتبر ہوگا کہ یہ دینا بھی اسی طرح تھا قرض نہ تھا دینے والے اگر مدعی ہوں کہ اس بار ہم نے قرضًا دیا تھا تو ازانجا کہ ان کا وہ عرف باہمی اس دعوے کے خلاف ہے بارِ ثبوت ان کے ذمہ ہے۔ فتاوٰی خیریہ میں ہے:

| | |
|---|---|
| قدقال العلامة فی الاسرار امر رجلا بان یعمل له عمل کذا ولم ینطقا شیئا فی الاجر وعدمه ان کان العامل من قبل ممن یعمل له او للناس مثل ھذا العمل بغیر اجر کان متبرعا[2]۔ | علامہ نے اسرار میں فرمایا ایک شخص نے دوسرے کو کوئی کام کرنے کو کہا اور اس پر انہوں نے معاوضہ ہونے نہ ہونے کا کوئی ذکر نہ کیا تو اگر کام کرنے والا قبل ازیں اس شخص کا کام بغیر اجرت کرتا رہتا ہے یا دوسرے لوگوں کا کام بلااجرت کرتا رہتا ہے تو مفت شمار ہوگا۔(ت) |

اور اگر سب کچھ نہ ہو تو عمرو بکر خود اور زید کے وارثوں کا قول قسم کے ساتھ معتبر ہوگا کہ یہ دینا بطور ہبہ نہ تھا مگر عمرو بکر کہ زندہ ہیں قطعی قسم کھائیں گے اور وارثان زید اپنے علم پر یعنی واللہ ہمیں نہیں معلوم کہ ہمارے مورث زید نے یہ روپیہ اپنے باپ خالد کو ہبۃً دیا تھا،

| | |
|---|---|
| کما عرف من الحکم فی الیمین علی فعل الغیر فانها انما تکون علی العلم لا مع البتات۔ | جیسا کہ کسی دوسرے شخص کے کام کرنے کے متعلق قسم میں معلوم ہوچکا ہے کہ وہ حکم علم پر مبنی ہوتا ہے مطلقًا قطعی نہیں ہوتا۔(ت) |

[1] ردالمحتار کتاب النکاح باب المھر داراحیاء التراث العربی بیروت ۲/ ۳۶۴

[2] الفتاوی الخیریة کتاب الاجارہ دارالمعرفة بیروت ۲/ ۱۳۳

جامع الفصولین میں ہے:

| | |
|---|---|
| الوارث یصدق ان الاب اعطاہ بجھة الدین لقیامہ مقام مورثہ فیصدق فی جھة التملیک[1]۔ | وارث کی یہ بات تسلیم کرلی جائے گی کہ والد نے فلاں کو چیز بطور قرض دی تھی کیونکہ وارث اپنے مورث کے قائم مقام ہوجاتا ہے اس لئے تملیک کی وجہ میں اس کی تصدیق کی جائے گی۔(ت) |

اس صورت میں اگر بقیہ ورثہ خالد مدعی ہبہ ہوں گواہ دیں **واللہ سبحنہ وتعالٰی اعلم۔**

کا مطالبہ مطلقًا کرسکتا ہے کہ اگر یہ دینا قرضًا تھا جب توظاہر، اور اگر بطور ہبہ ہی تھا تاہم دو طرح کا شیوع رکھتا ہے:

**اولًا:** چند شخصوں کو روپے ہبہ کرنا۔

**ثانیًا:** اپنے حصے کے ماوراکا ہبہ کرنا کہ اگر بالفرض سب شرکاء نہیں ایک ہی شریک کو باقیوں کے لئے ہبہ کرنا ہوتا جب بھی اپنا حصہ سے ہبہ جدا رہنے کے باعث محتمل قسمت میں مشاع تھا اور اس قسم کا شیوع صدقہ میں بھی جائز نہیں اگرچہ قسم اول یعنی چند شخصوں پر تصدق جائز ہے بخلاف ہبہ کہ اس میں دونوں قسم کا مشاع مفسد ومبطل ہے جبکہ وہ شیئ صالح تقسیم ہو۔ درمختار میں ہے:

| | |
|---|---|
| تصدق بعشرة دراہم اووھبھا لفقیرین صح لان الھبة للفقیر صدقة والصدقة یراد بھاوجہ اللہ تعالٰی وھو واحد فلاشیوع لالغنیین لان الصدقة علی الغنی ھبة فلاتصح للشیوع ای لاتملك حتی لوقسمھا وسلمھا صح[2]۔ | دو فقیروں کو دس درہم بطور صدقہ یا ہبہ اکٹھے دے دئے تو صحیح ہے کیونکہ فقیر کو ہبہ بھی صدقہ ہوتا ہے اور صدقہ میں اللہ تعالٰی کی رضا مقصود ہوتی ہے اور وہ واحد ہے اس لئے اس میں شیوع یعنی قابل تقسیم ہونا، نہ پایا گیا، لیکن یہ صورت دو غنی حضرات کو صدقہ کرنے میں صحیح نہیں کیونکہ غنی کے لئے صدقہ بھی ہبہ ہوتا ہے جب کہ ہبہ میں شیوع درست نہیں یعنی دونوں غنیوں میں سے کوئی بھی غیر منقسم کا تقسیم اور قبضہ سے قبل مالک نہ بنے گا(ت) |

تنویر میں ہے:

| | |
|---|---|
| الصدقة کالھبة لاتصح غیر مقبوضة | صدقہ ہبہ کی طرح ہے لہٰذا بغیر قبضہ اور غیر منقسم کو |

---

[1] جامع الفصولین فصل ۳۴ اسلامی کتب خانہ کراچی ۲/ ۲۱۷

[2] درمختار باب الھبة مطبع مجتبائی دہلی ۲/ ۱۶۱

| ولافی مشاع یقسم[1]۔ | تقسیم کئے بغیر درست نہ ہوگا۔(ت) |
|---|---|

ردالمحتار میں ہے:

| فان قلت قدم ان الصدقۃ لفقیرین جائزۃ فیما یحتمل القسمۃ بقولہ وصح تصدق عشرۃ لفقیرین قلت المراد ھنا من المشاع ان یھب بعضہ لواحد فقط عـــہ فحینئذ ھو مشاع یحتمل القسمۃ بخلاف الفقیرین فانہ لاشیوع کماتقدم بحر[2] اھ۔ واللہ سبحانہ وتعالٰی اعلم | اگر تیرا اعتراض ہو کہ قبل ازیں کہا ہے کہ دو فقیروں کو تقسیم سے قبل قابل تقسیم چیز کا صدقہ جائز ہے، میں کہتا ہوں کہ یہاں۔۔۔۔۔۔کے معاملہ میں مشاع سے مراد یہ ہے کہ فقط اس کا کچھ ایک کو دیا ہو تو یہ مشاع (غیر منقسم جو قابل تقسیم تھا) ہوا، بخلاف فقیروں کے کیونکہ ان میں شیوع نہ پایا گیا، جیسا کہ پہلے گزرا، بحر، اھ واللہ سبحانہ وتعالٰی اعلم (ت) |
|---|---|

**جواب سوال سوم وبقیہ دوم:** زید وحامد نے زمین مکان مشترک میں جو بنگلے اپنے لئے اپنے روپے سے بنائے وہ خاص انہیں کے ہیں دیگر شرکاء کا ان میں کوئی حق نہیں، اگر باقی شرکاء اب قائم رہنا نہیں چاہتے تو مکان وزمیں موروث مشترک تقسیم کریں، اگر بنگلے کی کل زمین بنگلے ہی کے حصہ میں آکر پڑی جب تو نزاع ہی قطع ہوئی اور اگر وہ کل زمین یا اس کا بعض کسی دوسرے شریک کے حصے میں پڑے تو یا باہمی رضامندی سے زمیں والا اپنی زمین بنگلے والے کے ہاتھ بیع کردے یا بنگلے والا اپنا بنگلہ کل یا بعض زمین والے کے ہاتھ اور کسی طرح تراضی نہ ہو تو زمین والے کو اختیار ہوگا کہ بنگلہ کل یا بعض جس قدر اس کی زمین میں واقع ہوا اکھڑوا دے اور اس کے سبب اگر زمین کو کچھ نقصان قلیل پہنچے اس کا تاوان بنگلہ والے سے لے لے اور اگر نقصان سخت کثیر پہنچے کہ زمین کو خراب وبیکار کردے تو اسے اختیار ہے کہ اس قدر عمارت بنگلہ جو اس کی زمین میں ہے اپنی ملک ٹھہرالے اگرچہ صاحب بنگلہ راضی نہ ہو اور اسے،

| عـــہ: قولہ فقط ناظر الی بعضہ لا الی واحد حتی لو وھب بعضہ فقط لجماعۃ لم تجز ایضا ولو وھب کلہ لغیرہ واحد جاز فی الصدقۃ کما لایخفی ۱۲ منہ (م) | قولہ، فقط، کا تعلق لفظ "بعض" سے ہے نہ کہ "واحد" سے، حتی کہ بعض حصہ اگر پوری جماعت کو بھی دیا تو جائز نہ ہوگا اور اگر سارا متعدد کو دے دیا تو صدقہ میں جائز ہے، جیسا کہ مخفی نہیں ۱۲ منہ (ت) |
|---|---|

[1] درمختار شرح تنویر الابصار باب الھبہ فصل فی مسائل متفرقہ مطبع مجتبائی دہلی ۲/ ۱۶۵

[2] ردالمحتار باب الھبہ فصل فی مسائل متفرقہ دار احیاء التراث العربی بیروت ۴/ ۵۲۲

اس تعمیر کی وہ قیمت دے دے جو روز واپسی زمین ایسی عمارت کا اس حال میں نرخ ہو جبکہ اسکے گرا دینے کا حکم ہو لیا ہو، اور اس کی معرفت کا طریقہ یہ ہے کہ اگر یہ عمارت گرادی جائے تو جس قدر عملہ ٹوٹ پھوٹ کر بعد گرانے کے نکلے اس کا بھاؤ روز واپسی کیا ہوگا اور گروانے میں کیا مزدوری جائے گی یہ مزدور اس عملہ کے بھاؤ سے گھٹا کر جو بچے وہ اس دن اس عمارت کی قیمت ہے جس کے گرانے کا حکم ہولیا۔ درمختار کتاب القسمۃ میں ہے:

| | |
|---|---|
| بنی احدالشریکین بغیر اذن الاخر (وکذالو باذنه لنفسه لانه مستعیر لحصة الاٰخر وللمعیر الرجوع متی شاء رملی علی الاشباه اه ش) فی عقار مشترك بینهما فطلب شریکه رفع بنائه قسم العقار فان وقع البناء فی نصیب البانی فبها ونعمت والاهدم البناء (اوارضاه بدفع قیمة ط عن الهندیة) وحکم الغرس کذٰلك بزازیة[1] اھ مزیدا من الشامی۔ | مشترکہ جگہ پر ایک شریک نے دوسرے کی اجازت کے بغیر تعمیر کی دوسرے نے وہاں سے عمارت ہٹانے کا مطالبہ کیا تو زمین کو تقسیم کیا جائے، اگر عمارت بنانے والے کے حصہ میں وہ عمارت آئی تو بہتر ورنہ عمارت کو گرایا جائے گا (اس پر علامہ شامی نے یہ اضافہ فرمایا یونہی شریک کی اجازت سے اپنی ذات کے لئے بنائی تو حکم یہی ہے کیونکہ اس نے گویا وہ زمین عاریۃً عمارت کے لئے اپنے شریک سے حاصل کی اور عاریتاً دینے والے کو یہ حق ہوتا ہے کہ وہ جب چاہے واپس لے لے اھ رملی علی الاشباہ اور طحطاوی میں ہندیہ سے یوں ہے، یا شریک کو قیمت دے کر راضی کرلے)______اور پودے لگانے کا حکم بھی یہی ہے، بزازیہ، اھ۔ (ت) |

ردالمحتار میں ہے:

| | |
|---|---|
| **اقول:** وفی فتاوٰی قارئ الهدایة وان وقع البناء فی نصیب الشریك قلع وضمن مانقصت الارض بذٰلك اھ وقد تقدم فی کتاب الغصب متنا ان من بنی او غرس فی ارض غیره امر بالقلع وللمالك ان یضمن له قیمة بناء او غرس امر بقلعه ان نقصت الارض به | **میں کہتا ہوں** اور فتاوٰی قارئ الھدایہ میں ہے اور اگر عمارت شریک کے حصہ میں بنائی تو ہٹائے اور بنانے والے سے زمین کے نقصان کا ضمان لے اھ، متن کے کتاب الغصب میں پہلے گزر چکا ہے کہ جس نے عمارت یا پودے غیر کی زمین میں لگائے تو اسے ہٹانے کا حکم دیا جائے گا اور مالک کو اختیار ہوگا کہ اگر عمارت گرانے یا پودے اکھاڑنے سے زمین کا جو نقصان ہوا ہو تو اس کا |

[1] درمختار کتاب القسمۃ مطبع مجتبائی دہلی ۲/ ۲۲۱، ردالمحتار کتاب القسمۃ دار احیاء التراث العربی بیروت ۵/ ۱۷۰

| | |
|---|---|
| والظاهر جريان التفصيل هنا كذٰلك تأمل [1] اه<br>**اقول:** وكذٰلك تقدم فی كتاب العارية متنا وشرحا حيث قال لواعار ارضا للبناء والغرس صح وله ان يرجع متى شاء ويكلفه قلعهما الااذاكان فيه مضرة بالارض فيتركان بالقيمة مقلوعين لئلا تتلف ارضه [2] اه وهذا اعنی بناء احد الشريكين لايخلو عن احدهما اذلو بنی بغير اذن شريكه كان غاصبا او به لنفسه كان مستعيرا فلاشك فی جريان الحكم المذكور فيهما هنا ثم ماذكره قاری الهداية محله ما اذاكان النقصان قليلا غير بالغ حد افساد الارض والتملك محمول علی النقصان الفاحش كما يفيده تعليل الدر بقوله لئلا تتلف ارضه وقد نقل المحشی عن السائحانی عن المقدسی فی الغصب تحت قول الدر من بنی اوغرس فی ارض غير بغير اذنه امر بالقلع | ضمان لے اور ظاہر ہے کہ یہاں وہی تفصیل ہوگی، غور کرو اھ<br>**اقول:** (میں کہتا ہوں) اور یونہی متن اور شرح کی کتاب العاریۃ میں گزرا ہے جہاں فرمایا کہ اگر زمین عمارت یا پودے لگانے کے لئے عاریۃً دی تو جائز ہے اور اس کو اختیار ہوگا کہ جب چاہے واپس لے لے اور بنانے والے کو ہٹانے پر مجبور کرے، ہاں اگر عمارت گرانے اور پودے اکھاڑنے سے زمین کو نقصان ہو تو دونوں چیزوں کو ان کی اکھاڑی ہوئی صورت کی قیمت کے بدلے بحال رکھا جائے تاکہ مالک کی زمین تلف نہ ہو اھ، اور شریکین میں سے ایک کا تعمیر کرنا دو حال سے خالی نہیں کہ بغیر اجازت تعمیر کرے گا تو غاصب ہوگا یا اجازت سے اپنی ذات کے لئے تعمیر کرے گا تو عاریۃً حاصل کرنے والا قرار پائے گا تو بلاشک دونوں صورتوں میں وہاں مذکور حکم ہی جاری ہوگا، پھر قاری الہدایہ نے جو ذکر فرمایا تو اس کا محل وہ صورت ہے جب اکھاڑنے میں نقصان کم ہو جس سے زمین میں فساد پیدا نہ ہو، اور قیمت دے کر مالک بننے کی صورت وہ ہے جب زمین کا نقصان زیادہ ہو جیسا کہ در مختار کا یہ علت بیان کرنا "تاکہ زمین تلف نہ ہو" سے بطور فائدہ معلوم ہو رہا ہے، اور غصب کے باب میں محشی نے سائحانی اس نے مقدسی سے در مختار کے قول "جس نے غیر کی زمین میں بغیر اجازت عمارت بنائی یا پودے لگائے تو اسے وہاں سے اکھاڑنے |

[1] ردالمحتار کتاب القسمۃ داراحیاء التراث العربی بیروت ۵/ ۱۷۰

[2] درمختار کتاب العاریۃ مطبع مجتبائی دہلی ۲/ ۱۵۶

| | |
|---|---|
| والرد وللمالك ان يضمن له قيمة بناء او شجر امر بقلعه اى مستحق القلع ان نقصت الارض به اھ[1] مانصه اى نقصانا فاحشا بحيث يفسدها اما لو نقصها قليلا فيأخذارضه ويقلع الاشجار ويضمن النقصان[2] اھ فبذا التوفيق يتضح المرام وتزول الاوهام والحمدلله ولى الانعام۔ | اور زمین واپس کرنے کا حکم دیا جائے گااور مالک کو اختیار ہوگا کہ وہ اکھاڑے ہوئے مکان یا درختوں کی قیمت کا ضامن بن جائے اگر زمین کو نقصان کاخطرہ ہو یعنی اگر نقصان ہوتو اکھاڑنے کااستحقاق ہوگااھ محشیٰ کی عبارت یہ ہے یعنی ایسافحش نقصان جو زمین کے فساد کا باعث ہو، لیکن اگر نقصان قلیل ہوتومالک اپنی زمین واپس لے اور درخت وغیرہ اکھاڑدے اور نقصان کا ضمان لے اھ تو اس بیان سے مذکورہ عبارات میں موافقت ہوگئی، مقصود واضح ہوگیا اور اوہام ختم ہوگئے اور بزرگی نعمت کے مالک کے لئے ہے۔(ت) |

نیز شامی میں ہے:

| | |
|---|---|
| اى قيمة بناء اوشجر امر بقلعه اقل من قيمته مقلوعا مقداراجرة القلع فان كانت قيمة المقلوع عشرة واجرةالقلع دراهم بقيت تسعة[3] (ملخصًا) | یعنی مکان یادرخت جن کواکھاڑنے کاحق ہےان کھاڑے ہوئے کی قیمت سے اکھاڑنے کی مزدوری برابر منہا کرکے بقیہ قیمت دی جائے، مثلاً اگر اکھاڑے ہوئے کی قیمت دس درہم ہو اور مزدوری ایک درہم ہوتو نو درہم قیمت دے گا (ملخصًا)۔(ت) |

خیریہ میں ہے:

| | |
|---|---|
| ان وقع بعضه فى حصته وبعضه فى حصة الاٰخر فما وقع فى حصته فامره اليه وما وقع فى حصة الاٰخر فله ان يكلفه قلعه[4]۔ | اگر مکان کا کچھ حصہ اپنی زمین اور کچھ حصہ دوسرے کی زمین میں ہو تواپنی زمین والا حصہ اس کی صوابدید پر ہے،اور جو حصہ دوسرے کی زمین پر واقع ہے تو دوسرے کو حق ہے کہ وہ اسے گرانے پر مجبور کرے(ت) |

---

[1] درمختار کتاب الغصب مطبع مجتبائی دہلی ۲/ ۲۰۷

[2] ردالمحتار کتاب الغصب داراحیاء التراث العربی بیروت ۵/ ۱۲۴

[3] ردالمحتار کتاب الغصب داراحیاء التراث العربی بیروت ۵/ ۱۲۴

[4] الفتاوٰی الخیریہ کتاب القسمۃ دارالمعرفۃ بیروت ۲/ ۱۶۱

یہ سب اس صورت میں ہے جبکہ مکان صالح تقسیم، اور شرکاء تقسیم پر راضی ہوں ورنہ اگر بقیہ شرکاء اس عمارت کو رکھنا نہ چاہیں توڈھادینے سے چارہ نہیں۔ خیریہ میں ہے:

| لایخفٰی انه اذالم یمکن القسمة اولم یرضیا بها تعین الهدم [1]۔ واللہ تعالٰی اعلم۔ | یہ مخفی نہیں کہ جب زمین قابل تقسیم نہ ہو یا فریقین تقسیم پر راضی نہ ہوں تو گرائے بغیر چارہ نہ ہوگا۔ واللہ تعالٰی اعلم۔ (ت) |
|---|---|

**جواب سوال چہارم:** دختریں مکان قدیم سے کہ وقت مرگ خالد موجود تھا ترکہ پدری پائیں گی کہ ہبہ جو خالد نے ہندہ کے نام کیا تھا بوجہ قبضہ نہ دینے کے موت خالد سے باطل ہوگیا اور ترکہ ترکہ خالد ہی ٹھہرا اور اس میں سے جو حصہ ہندہ نے پایا اور نیز تعمیر مزید سے کہ زمانہ ہندہ میں سب شرکاء کے لئے ہوئی جس قدر حق ہندہ تھا ان دونوں میں سے ترکہ مادری لیں گی اور اگر زید کے ورثہ میں بہنوں کا کوئی حاجب مثلاً بیٹا یا پوتا نہیں تو جب کچھ زید کو ترکہ پدری ومہر دو ترکہ مادری سے پہنچا اور اس کا اپنا خاص بنگلہ ان تینوں میں سے میراث برادری کی مستحق ہوں گی، واللہ تعالٰی اعلم۔

جواب سوال پنجم: حساب دکان لکھنا عمرو پر واجب نہ تھا اگر نہ لکھا اس پر کوئی الزام نہ ہوا،

| فی العقودالدریة عن البحرالرائق من تصرفات القیم یجوز الاخذ علی نفس الکتابة ولایجوز الاخذعلی نفس المحاسبة لان الحساب واجب علیه [2] اھ فافادان الکتابة لاتجب علیه حتی جازله اخذ الاجرة علیها فعلم ان الامین فی معاملة لایجب علیه کتابة حسابه وان کان نفس الحساب واجباعلیه۔ | عقوددریہ میں بحرالرائق سے منقول ہے کہ قیمتی تصرفات میں لکھائی پر معاوضہ لینا جائز ہے اور محض حساب پر معاوضہ لینا جائز نہیں کیونکہ حساب اس پر واجب ہے، اھ، اس سے یہ فائدہ حاصل ہوا کہ وہاں لکھائی واجب نہ ہوگی جہاں اجرت لینا جائز ہوگا تو اس سے معلوم ہوا کسی معاملہ منتظم پر حساب کی لکھائی واجب نہیں اگرچہ نفس حساب اس پر واجب ہے۔ (ت) |
|---|---|

بلکہ یہ قرار داد ہی کہ عمرو وبقیہ شرکاء میں ہو کہ عمرو مال بیچے حساب لکھے اور انی روپیہ دستوری لے محض ناجائز وحرام ہے کما لایخفی علی الفقیه (جیسا کہ فقہ جاننے والے پر مخفی نہیں ہے۔ت) واللہ تعالٰی اعلم۔

[1] الفتاوٰی الخیریہ کتاب القسمة دارالمعرفة بیروت ٢/ ١٦٠

[2] العقود الدریة تنقیح الفتاوی الحامدیة کتاب الوقف الباب الثالث ارگ بازار قندھار، افغانستان ١/ ٢١٥

| ابتداءً[1]۔ واللہ تعالٰی اعلم۔ | ہوگا تو ابتداًء ہی یہ فقراء کے لئے وقف قرار پائے گا۔ واللہ تعالٰی اعلم (ت) |
|---|---|

**مسئلہ ۵۵تا۵۶:** از قصبہ گوپامؤ ضلع ہردوئی اورہ محلّہ قنوجی مسئولہ یاور حسین صاحب یوم سہ شنبہ ۷ صفر المظفر ۱۳۳۴ھ

کیافرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ حاجی نواب ناظر حسین خاں صاحب رئیس قصبہ گوپامؤ نے تقریبًا دس بارہ سال سے ایک مسجد کے متعلق جو کہ ان کے مکان کے قریب محلّہ قنوجی میں واقع ہے، یہ انتظام کیاکہ زیر مسجد کی دکانیں جن کو مسجد کے منتظموں نے رہن بھی کرلیا تھااور جو رہن سے بچی ہوئی تھیں وہ بالکل مسمار ہوگئی تھیں، غرضکہ وہ دکانات مسجد مذکور جو کہ ایک دینی مدرسہ عربی کو بحیثیت وقف شامل تھیں ان کو فک رہن کرالیااور مسمار شدہ کی تعمیر کرادی، ایک مدرسہ اسلامیہ کی آمدنی سے جس کے وہ صدر انجمن ہے سب ادا کردیا دکانوں کو تعمیر کرایا پھر رفتہ رفتہ انہیں دکانوں کوآمدنی سے وہ کل روپیہ بھی ادا کردیاجب انجمن کاروپیہ اداہوگیاتوان دکانوں کو مع تحویل باقی کے اپنے چھوٹے بھائی کو جوکہ اسی مسجد میں طلبہ کو عربی پڑھاتے ہیں بطور انتظام جائداد وقف کے حوالہ کردیا حتی کہ اس آمدنی سے وقتًا فوقتًا مسجد کی درستی ہوتی رہتی ہے، اور اسی احاطہ مسجد میں بیرونی طلبہ کے لئے حجرے بھی حسب ضرورت تیار ہوتے رہے، سال گزشتہ میں ایک مولوی صاحب کو باہر سے عربی تعلیم کے لئے بلایا گیا تھاان کی نصف تنخواہ چندہ سے اور نصف اسی آمدنی مسجد سے سال بھر تک دی جایا کی، نیزاب تک چونکہ درس وتدریس کے لئے سوائے مسجد کے اور کوئی جگہ نہ تھی، اور جو کتابیں طلباء کوحسب دستور دی جاتی ہیں ان کے رکھنے کے لئے بھی مکان کی ضرورت ہوئی توایک مکان جانب مسجد میں اس سال بھی تعمیر کرایا گیاجوان شاء اللہ مختصرًامدرسہ وکتب خانہ دونوں کاکام دے گاعلاوہ ان دکان کے کچھ خانہائے رعایا خالی کراکے اس کی زمین مسجد کو وقف کردی اور دوایک دکانیں جدید بھی بنوادیں ایک دکان منشی بقاء اللہ صاحب وکیل سرائے میران نے بھی وقف کیا،

**(۱)** اب سوال یہ ہے کہ ایسی صورت میں جبکہ علاوہ نیت کے عملدرآمد حسب مذکورہ بالا رہاہے توآیااس آمدنی سے مسجد اور طلباء کے لئے حجرے نیزمدرس کی تنخواہ وغیرہ میں صرف کرنا شرعًا جائز ہوگا یانہیں؟

**(۲)** یہ کہ انہیں نواب صاحب موصوف نے جو اپنی ذاتی دکان اور تین خانہائے رعایا کو صحن بازار مسجد کی ضرورت سے برابر کراکے نیز گردوپیش کے اپنی افتادہ زمین کو اسی مد میں مدّت سے وقف کردیا ہے چنانچہ گھاس، بھوسہ، لکڑی، کنڈااور دیگر پلہ داروں سے جواس زمین کا محصول آتا ہے وہ بھی برابر مسجد میں ایک بنئے کے ذریعہ سے یکمشت جمع ہوتا رہتا ہے اور جو مدّات مذکور میں صرف ہوتا ہے اسکے متعلق (ایک ہندو رئیس جس کا نام لالہ بشمبر ناتھ

[1] ردالمحتار کتاب الوقف داراحیاء التراث العربی بیروت ۳/ ۳۶۱

ہے اور وہ گوپامؤ سے قریب ایک موضع تہمروان میں رہتے ہیں) کا یہ بیان سنا جاتا ہے کہ چُنگی قبضہ میں ہمارے ہے لہذا یہ متفرق آمدنی ہماری ہے اس کو ہم لیں گے حالانکہ وہ اس بازار میں کسی جزءِ اراضی کے بھی مالک نہیں ہیں اور چنگی ان کی ہونا قاعدہ کے بھی بالکل خلاف ہے کیونکہ چنگی حقِ گورنمنٹ ہے، کاغذات سرکاری میں بھی چنگی کا کوئی وجود نہیں، دوسرے مالک زمین یعنی واقف کی طرف سے یہ زمین دراصل مسجد کی ہے، ایسی حالت میں آیا ہم مسلمانوں کا فرض ہے کہ ہم دامے درمے قلمے، سخنے غرض ہر مدافعانہ حیثیت سے ان کی اس ناجائز دست برد سے اگروہ کریں اس کو بچائیں یا نہیں؟ نیز اس معاملہ جو شدائد ہمیں درپیش ہوں گے بصیغہ حفظ جائداد ووقف عنداللہ ہیں اس کا اجر ملے گا یا نہیں؟ اور اگر مسلمان کثرت رائے سے اس کی کل یا جزءِ آمدنی بطور فیصلہ باہمی کے لالہ صاحب کو دینا منظور کریں تو آیا ان کا یہ فعل شرعاً صحیح اور قابل تسلیم ہوگا یا نہیں؟ **بینوا توجروا۔**

## الجواب:

**(۱)** اوقاف میں شرط واقف مثل نص شارع واجب الاتباع ہوتی ہے اور اس میں بلاشرط واقف یا اجازت خاصہ شرعیہ کوئی تغیر تبدل جائز نہیں، مدرسہ کے مال سے مسجد کا قرض ادا نہیں کیا جاسکتا جو ادا کرے گا تاوان اس پر ہے مسجد کے مال سے نہیں لے سکتا مسجد پر جو جائداد واقف نے وقف کی اگر اس سے بنائے مدرسہ ومصارف مدرسہ کی اجازت دی تھی تو جائز ہے ورنہ ناجائز۔

**(۲)** صورت مذکورہ میں ضرور مسلمانوں پر فرض ہے کہ حتی المقدور ہر جائز کوشش حفظ مال وقف ودفع ظلم ظالم میں صرف کریں اور اس میں جتنا وقت یا مال ان کا خرچ ہوگا یا جو کچھ محنت کرینگے مستحق اجر ہوں گے، قال تعالٰی:

| ان کو مشقت اور مشکل نہ پہنچے گی (الٰی قولہ تعالٰی) مگر ان کے لئے نیک عمل لکھے جائیں گے (ت) **واللہ تعالٰی اعلم۔** | "لَا یُصِیْبُهُمْ ظَمَاٌ وَّ لَا نَصَبٌ وَّ لَا مَخْمَصَةٌ" (الٰی قولہ تعالٰی) "اِلَّا کُتِبَ لَهُمْ بِهٖ عَمَلٌ صَالِحٌ" [1]۔ **واللہ تعالٰی اعلم۔** |
|---|---|

**مسئلہ ۵۷:** از ضلع گیا، موضع پردہ چک، ڈاکخانہ شمشیر نگر، مسئولہ ابوالبرکات یوم شنبہ ۷ اصفر المظفر ۱۳۳۴ھ

عام قبرستان میں اگر کسی نے درخت لگائے تو اسکی ملک ہے یا نہیں؟ دوسروں کو بدون اجازت استعمال کرنا جائز ہے یا نہیں؟ **فقط۔**

## الجواب:

قبرستان اگرچہ وقف ہو مگر درخت جو اس میں لگائے جائیں اگر لگانے والا تصریحاً یہ کہ بھی دے کہ میں نے

---

[1] القرآن الکریم ۹ /۱۲۰

ان کو قبرستان پر وقف کیا جب بھی وقف نہ ہوں گے اور لگانے والے ہی کی ملک رہیں گے، اس کی اجازت کے بغیر دوسروں کو ان میں تصرف جائز نہیں، اور اس کو اختیار ہے کہ اس کی لکڑی کاٹے یا جو چاہے کرے بلکہ اگر ان کے سبب مقابر پر زمین تنگ کردے تو اسے مجبور کیا جائے گا کہ درخت کاٹ کر زمین خالی کردے **والمسئلۃ فی الھندیۃ وغیرہا** (فتاوٰی ہندیہ وغیرہ میں یہ مسئلہ موجود ہے۔ت) **وھو تعالٰی اعلم۔**

**مسئلہ ۵۸:** از ضلع سیتاپور قصبہ لہرپور مدرسہ اسلامیہ قاضی ابومحمد یوسف حسین صاحب　　بروز چہار شنبہ ۲۱ صفر ۱۳۳۴ھ

وقف والے استفتاء میں ایک لفظ "**ارصادات**" کا تحریر ہے جس کے معنی سمجھ میں نہیں آئے، اگر آپ کو معلوم ہوں تحریر فرمائے، غیاث میں "**رصد**" کے معنی نگاہ رکھنا نکلے اور لفظ "**ارصادات**" نہیں نکلا، "**رصد**" کی اگر جمع "**ارصادات**" لئے جائیں تو بھی اس موقع پر کام نہیں دیتے شاید لفظ تحریرات سلطانی میں کسی قسم کی تحریر کا نام ہو جیسے "**سجل**" یا "**فرمان**" وغیرہ اگر ایسا ہے تو یہ تحریر فرمایئے کہ یہ لفظ کس قسم کے اسناد کے واسطے مستعمل ہوتا ہے اصلِ موقع اس لفظ کا شاید آپ کے خیال میں نہ باقی ہو اس لئے میں ابتدائے مضمون استفتاء کا نقل کئے دیتا ہوں، ارصادات سلاطین حکم وقف میں ہیں نہ وہ موروث ہوں نہ ان کے بیع وانتقال کا کسی کو حق ہو۔

**الجواب:**

مولٰنا اکرمکم اللہ تعالٰی، السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ "**ارصاد**" کے معنی نگہداشتن ہی ہیں یعنی محفوظ کردینا، سلاطین اسلام مواضع سلطنت سے جو دیہات مصارف خیر کے لئے وقف کرتے ہیں انہیں ارصاد کہتے ہیں یعنی سلطان نے انہیں محفوظ وممنوع التملیک کردیا ان کا حکم بعینہٖ مثل وقف ہے،

| وانما سمیت ارصادات لان الوقف شرطہ الملك والسلاطین لایملکون مافی ولایتھم ان الملك الا للہ۔ واللہ تعالٰی اعلم۔ | ان کو ارصادات اس لئے کہتے ہیں کہ وقف کی شرط ہے کہ پہلے کسی کی ملک میں ہو جبکہ سلاطین اپنی ولایت کے مالک نہیں ہوتے، ملک تو صرف اللہ تعالٰی کی ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم (ت) |
|---|---|

**مسئلہ ۵۹ تا ۶۰:** از کانپور محلّہ لکھنیا بازار متصل مدرسہ فیض عام مسئولہ شمس الدین محمود عرف میاں ۲۲ صفر ۱۳۳۴ھ

کیافرماتے ہیں علمائے دین مبین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ زید نے وقت وفات اپنے چند قطعات زمین وقف کئے اپنی ملکیت ومتروکہ سے چھوڑے سند وقف میں یہ تحریر ہے کہ خرچ مساکین ومسافرین ومسجد کے واسطے یہ وقف کیا جاتا ہے پس مورثان متوفی جو متولی جائداد موقوفہ بھی ہیں،

**(۱)** اگر منجملہ قطعات زمین متذکرہ صدر کے کوئی جزو جو خراب وبیکار پڑا ہو اور اس سے کسی قسم کی آمدنی بھی نہ ہو

مسجد میں شامل کردیں۔

**(۲)** یا کسی جز قطعات مذکور بالا میں کچھ عمارت اس غرض سے تعمیر کردیں کہ اس کی آمدنی واسطے اخراجات مسجد کے کام آئے یا کسی خاص کام متعلق مسجد کے مثلاً فرش وفروش وغیرہ متعلقہ ومملوکہ مسجد کے رکھنے یا پیش امام وموذن وغیرہ کسی خادم مسجد کی سکونت کے بکار ہو تو جائز ہے یا نہیں اور متولی پر کوئی مواخذہ شرعی تو نہ ہوگا؟

**الجواب:**

اگر مسجد تنگ ہو جماعت کی دقت ہوتی ہے جگہ کی حاجت ہے تو یہ زمین مسجد میں شامل کردی جائے ورنہ نہیں کہ وہ مسجد کے لئے وقف ہے نہ کہ مسجد کرلینے کے لئے۔ عالمگیری میں ہے:

| لایجوز تغییر الوقف عن ہیأتہ[1]۔ | وقف کی ہیئت کو بدلنا جائز نہیں (ت) |
|---|---|

ردالمحتار میں ہے:

| فی الفتح ضاق المسجد وبجنبہ ارض وقف علیہ او حانوت جاز ان یوخذ ویدخل فیہ[2]۔ | فتح میں ہے کہ مسجد تنگ ہوجائے حالانکہ اسکے پہلو میں وقف شدہ زمین یا دکان ہے جو اسی مسجد کے نام وقف ہے تو اس کو مسجد میں شامل کرنا جائز ہے (ت) |
|---|---|

صورت ثانیہ حسب پابندی شرائط واقف جائز ہے مثلاً اس کی آمدنی مسجد میں صرف کرنے کے لئے وقف کی ہو تو اس غرض کے لئے اس میں عمارت بنانی جائز اور سکونت امام وغیرہ کے لئے ناجائز لان شرط الواقف کنص الشارع (کیونکہ واقف کی شرط، شارع کی نص کی طرح ہے۔ت) واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ ۱۶:** از خیر آباد ضلع سیتاپور اودھ محلّہ میاں سرائے درگاہ حضرت حاجی حافظ سید محمد علی صاحب ۲۴صفر المظفر ۱۳۳۴ھ

کیافرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ چند موضعات کو شاہان دہلی نے واسطے مصارف امور مذہبی ومدد معاش ایک خاندان کے معاف کیا تا زمان سلطنت انگلشیہ موافق نیت عطا کنندہ اس پر عملدرآمد رہا عہد سلطنت انگلشیہ زمانہ بندوبست اول میں اس معافی کی نسبت تحقیقات ہو کر معافی قدیم ثابت ہوئی اس تحقیقات میں ورثا معافی داراول نے یہ بیان کیاہے کہ یہ مواضع قدیم سے وقف ہے لیکن اب بھی وقف نامہ یا ایسی تحریر یا حکم شاہان دہلی عطا کنندہ کی معافی کا کہ جس سے واقف کا نام یا مضمون وقف اس سے

---

[1] فتاوٰی ہندیۃ کتاب الوقف الباب الرابع نورانی کتب خانہ پشاور ۲ /۴۹۰

[2] ردالمحتار کتاب الوقف داراحیاء التراث العربی بیروت ۳/ ۳۸۴

ثابت ہوسکے پیش نہیں ہوابلکہ جو کچھ ثبوت تحریری زبانی پیش ہوااس سے صرف اس قدر معلوم ہوتا ہے کہ یہ مواضع شاہان دہلی نے بغرض مذکور بالا معافی عطا کئے تھے، اسی بنیاد پر جو سند سرکار انگلشیہ سے عطا ہوئی وہ معافی مشروط کی عطا ہوئی، اور منجملہ شرائط سند عطائے سرکار انگلشیہ ایک یہ بھی شرط ہے کہ درصورت عدم پابندی شرائط سند یہ معافی ضبط کرلی جائیگی اور مواضع مذکورہ کے متعلق سرکار انگلشیہ سے ڈگری حق اعلٰی بمقابلہ سرکار بحق معافی داران صادر ہوچکی ہے اور سرکار انگلشیہ اپنے حقوق مثل رقم سوائی وفیس سڑکانہ وشفاخانہ وغیرہ مثل دیگر زمینداران کے سالانہ معافی دار سے لیتی ہے اس کے بعد سے تاحال ورثاء معافی داران شرائط مندرجہ عطیہ سرکار انگلشیہ پابند رہ کر بطور مناسب اغراض معافی میں محاصل مواضع میں سے خرچ کرکے بقیہ محاصل کو اپنے مدد معاش میں صرف کرتے رہے بندوبست اول سے اس خاندان معافی داران میں حصص قائم ہوئے اور برابر وراثت جاری رہے اور ہر معافی دار کا نام کھیوٹ وکاغذات میں بطور مالک درج ہوتا رہا۔ اب تھوڑا عرصہ ہوا کہ شرکاء معافی میں سے چند شرکاء نے حسب ذیل انقلاب کئے ایک معافی دار نے منجملہ اپنے حصہ کے ایک جزء کا وقف نامہ بنام اللہ میاں رجسٹری شدہ تحریر کیا ایک حصہ دار نے اپنا حصہ اپنے حقیقی بھائی کے نام ہبہ کردیا، ایک نے وقف علی الاولاد کیا، اس کے بعد واقف علی الاولاد نے عدالت مجاز میں ایک دعوی دائر کیا کہ ہبہ مواضع موقوفہ میں ان میں کارروائی منتقلات جائز نہیں ہے اور اپنے عرضی دعوی میں اپنے انتقال وقف علی الاولاد کو پوشیدہ رکھا اور ہر دو انتقالات کو ظاہر کیا اور عدم جواز کی حجت کی لہٰذا استصواب ہے کہ مواضع عطیہ شاہی وسرکار انگلشیہ وقف سمجھے جائیں گے یا از قبیل عطیات ومعاقبات وارصادات وغیرہ متصور ہوں گے اور کارروائی انتقالات متذکرہ بالا باطل وکالعدم سمجھی جائیں گی یا جائز متصور ہوکر آئندہ کے لئے ایسی کارروائیاں جائز رہیں گی اور اس بیان معافی داران سے جو بندوبست میں نسبت وقف ہونے جائداد کے ہوا ہے جائداد مذکورہ وقف ہوگئے یا ان کا بیان بمقابلہ نیت عطا کنندہ کے باطل وہیچ ہے اور ہبہ جائداد بصورت عطیہ ومعافی وارصاد کے قائم رہیں گے اور عطیہ وارصاد کے کیا معنی ہیں اور ان پر کیا کیا احکام جاری ہوسکتے ہیں اور کیا کیا احکام جاری نہیں ہوسکتے ہیں فقط۔

**الجواب:**

ارصادات وعطایا سلاطین میں زمین وآسمان کا فرق ہے جو مواضع سلاطین اپنی رعیت میں سے کسی کو جاگیر بخش دیں اسے اس کا مالک کردیں وہ عطا ہے عربی میں اسے اقطاع کہتے ہیں اور ہماری زبان میں معافی وجاگیر اور جو مواضع سلاطین اسلام مصارف خیر کے لئے تعین کردیں وہ ارصاد ہیں ان کا حکم بعینہٖ حکم وقف ہے اور بعد مصارف خیر جو کچھ بچے اس میں سے کسی قوم یا کسی شیخ کی اولاد یا کسی مزار کے خدام کی مدد معاش کرنا منافی وقف وارصاد نہیں، نہ اوقاف قدیمہ کے لئے واقف کا نام معلوم ہونا ضرور، نہ کوئی سند پیش کرنا لازم، ورنہ لاکھوں وقف خصوصًا مساجد باطل ہوجائیں، خود سائل کا بیان ہے کہ مواضع سلاطین دہلی نے مصارف امور مذہبی اور ایک خاندان کی مدد معاش کے لئے

معاف کئے اور یہ کہ تا زمان سلطنت انگلشیہ موافق نیت عطا کنندہ اس پر عملدرآمد رہا اور یہ کہ اس کے بعد سے تاحال ورثاء معافی داران اغراض معافی میں محاصل مواضع میں سے خرچ کرکے بقیہ محاصل کو اپنی مدد معاش میں صرف کرتے رہے، یہ شان وقف ہی کی ہوتی ہے، اور اگر کسی خاص شخص کو جاگیر دینی ہوتی ہے تو مصارف خیر کی قید نہ لگائی جاتی، نہ یہ کہ ان سے جو بچے وہ مدد معاش میں صرف ہو، نہ اس کے موافق قدیم سے اب تک عملدرآمد رہتا ہے تو ضرور یہ مواضع وقف ہی ہیں اور بندوبست حال میں اسمائے متولیان بخانہ ملکیت رکھنا وقف ثابت کو زائل نہ کرے گا اور یہ انتقالات جو ان بعض متولیوں نے کئے اگر اس سے مقصود وہ محاصل ہیں جو بعد مصارف خیر ان کے حصہ میں آئیں جب تو ظاہر ہے کہ اس سے اصل وقف پر کوئی حملہ نہ ہوا اگرچہ محاصل کا وقف یا قبل وصول ہبہ کرنا باطل ہے، اور اگر ان سے نفس رقبہ جائداد کا انتقال مقصود تھا تو غایت یہ کہ ان کا ظلم باطل ومردود تھا، اس سے وقف پر کیوں حرف آنے لگا، گورنمنٹ کا رقوم سوائی وغیرہ لینا بھی منافی وقف نہیں، یوں ہی بندوبست اول سے اجرائے وراثت اگر محاصل میں ہے کیا بیجا ہے اور رقبہ میں ہے تو متولیوں کا ظلم ہے بلکہ بیان سائل کہ اب تک بعد مصارف خیر جو بچتا ہے تقسیم کرتے ہیں رقبہ میں اجرائے وراثت کی خود نفی کررہا ہے، اور نہ بھی سہی تو ان کے مورثوں کا سب سے پہلا بیان کہ یہ جائداد وقف ہے، ان کے ان تصرفات کے ابطال کو کافی ہے، جائداد ملک ہو کر وقف ہوسکتی ہے مگر وقف ٹھہر کر کبھی ملک نہیں ہوسکتی اور ان کے اس بیان اول میں نیت عطا کنندہ کا کچھ خلاف نہیں بلکہ عین موافقت ہے جیسا کہ اوپر ظاہر ہوا بالجملہ شک نہیں کہ مواضع مذکورہ وقف ہیں اور ان میں کسی کو تصرفات مالکانہ یا انتقالات کا کچھ حق نہیں "وَاتَّقُوااللّٰهَ الَّذِیْۤ اِلَیْهِ تُحْشَرُوْنَ ﴿۹۶﴾"[1] (اور ڈرو الله تعالٰی سے جس کی طرف تم اٹھائے جاؤگے۔ت) والله تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ ۶۲:** از ضلع بجنور موضع چاندپور مسئولہ محمد قطب الدین ۹ ربیع الاول شریف ۱۳۳۴ھ

مخدوم مکرم ومعظم دام ظلکم السلام علیکم ورحمۃ الله وبرکاتہ۔ آبادی قصبہ چاندپور میں موازی ۶ بسوائے یعنی (للعہ مہ) گز کل اراضی نمبری خسرہ ۲۴۸۲ واقع محلّہ کوٹلہ موقوفہ تھی اس پر ایک دکان بنی ہوئی تھی اس کی آمدنی صرف مسجد میں آتی تھی چنانچہ بندوبست دہم یعنی ۱۸۶۷ء یا ۲۷۴ اف میں دکان مذکورہ بخانہ مالک زمین ومالک مکان (موقوفہ) تحریر ہے اس کے کیفیت میں (دکان تصرف مسجد) تحریر ہے اس کے منتظم مولوی مجتبٰی حسن صاحب دیوبندی ساکن چاندپور تھے دکان منہدم ہوگئی اس پر ایک سہ دری بنائی گئی جو قیام مسافران اور درس گاہ کے کام آتی رہی اور مہتمم بدستور مولوی صاحب موصوف رہے اب اس سال سے مولوی صاحب مذکور نے اس کے اوپر ایک بالاخانہ تعمیر کرلیا اس کو زنانہ مکان کرلیا بیچ کا سابقہ حصہ یعنی سہ دری اپنی نشست گاہ خاص بنالی، الله الله خیر صلا۔

---

[1] القرآن الکریم ۵/ ۹۶

مولوی صاحب کہتے ہیں ہم مکان کے مالک ہیں ہمارا تعمیر کردہ ہے تمادی بارہ سال عارضی ہے وغیرہ وغیرہ اور سب چیزیں خدا کی ملکیت میں اور ہم اس کے بندے ہیں، رضامندی سے وہ چھوڑنے پر رضامند نہیں ہوتے، مجبورًا عدالتانہ کارروائی کرنا ہوگی چونکہ مولوی صاحب موصوف اور ان کے بھائی مولوی مرتضٰی حسن صاحب سب مولوی ہیں (مولوی عالم فاضل ہیں) سب لوگ ان کا ادب کرتے ہیں بچتے ہیں کوئی دعوی کرنے یا مدعی بننے پر رضامند نہیں ہوتا، یہاں ہم صرف دو آدمی حق کی حمایت کرسکتے ہیں، البتہ واقعات کے بابت شہادت دے سکتے ہیں، اگر ان کو مدعی بنالیا جائے تو گواہ کون رہے سوائے اس کے نالش ہونے پر لوگوں سے توقع ہوسکتی ہے، بالفعل یہ خیال ہے کہ مولوی پر ہاتھ ڈالنا گناہ کبیرہ ہے، حتی کہ مولوی عبدالواسع صاحب ومیر سجاد حسین صاحب وکلا بجنور وکیل بننے سے گریز کرتے ہیں اس قحط الرجال میں آپ پر نظر دوڑتی ہے اور گزارش کیا جاتا ہے کہ ہم کو کیا کارروائی کرنا چاہئے اور اس صورت میں شرع شریف کا کیا حکم ہے اور اگر آپ کا نام نامی بھی زمرہ مدعیان میں شامل کردیا جائے تو نامناسب تو نہیں ہے؟ یا کسی اور شخص کا لکھا جائے؟ جیسی رائے عالی ہو کیا جائے، جواب بواپسی ڈاک مرحمت ہو، فقط۔

**الجواب:**

**بحمد اللہ تعالٰی** میں حکم شرعی جانتا ہوں اور وہی بتاسکتا ہوں قانون سے نہ مجھے واقفیت نہ اس کا مشورہ دے سکتا ہوں، وقف میں تصرف مالکانہ حرام ہے اور متولی جب ایسا کرے تو فرض ہے کہ اسے نکال دیں اگرچہ خود واقف ہو چہ جائے دیگر۔ درمختار میں ہے:

| | |
|---|---|
| وینزع وجوبا ولو الواقف، درر، فغیرہ اولٰی لوغیر مامون، بزازیہ[1]۔ | لازمًا معزول کیا جائے اگرچہ واقف ہی ہو، درر۔ تو بطریق اولٰی غیر کو اگر وہ معتمد علیہ نہیں، بزازیہ۔ (ت) |

اور وقف کا مدعی ہر مسلمان ہوسکتا ہے او جو مدعی ہو وہی شاہد ہوسکتا ہے **لانہ لایحتاج الی الدعوی** (کیونکہ دعوی کی ضرورت نہیں۔ت) وہاں کے مسلمانوں پر فرض ہے کہ وقف کو ظلم سے نجات دلائیں۔ دیوبندی عالم دین نہیں ان کے اقوال پر مطلع ہو کر انہیں عالم دین سمجھنا خود کفر ہے، علمائے حرمین شریفین نے انہیں لوگوں کے لئے بالاتفاق تحریر فرمایا ہے کہ:

| | |
|---|---|
| من شك فی عذابہ وکفرہ فقد کفر[2]۔ | جو اس کے عذاب اور کفر میں شک کرے تو وہ کافر ہوا۔ (ت) |

[1] درمختار کتاب الوقف مطبع مجتبائی دہلی ۱/ ۳۸۳

[2] حسام الحرمین مکتبہ نبویہ لاہور ص ۱۳

اور بالفرض کوئی عالم بھی ہو تو اس کا ادب اس کا مقتضی نہیں ہو سکتا ہے کہ وقف اس کے دستبرد ظالمانہ میں چھوڑ دیا جائے اگرچہ عالم ہے مگر وقف پر ظالم ہے اور اس کی تخلیص فرض۔ یہ بہت اچھا عذر ہے کہ سب ملک خدا ہے اور ہم اس کے بندہ، کیا ایسا کہنے والا اپنے املاک اور اپنے ابل میں بھی ان کے لئے یہی گمان کرے گا کہ یہ سب ملک خدا ہیں اور وہ خدا کے بندے، یہ خاصہ اباحیہ کا مذہب ہے، فقیر کچہری کی لیاقت نہیں رکھتا اس سے معاف فرمایا جائے اور ہزاروں مسلمان مدعی ہو سکتے ہیں۔ **واللہ تعالٰی اعلم۔**

**مسئلہ ۶۳:** مسئولہ مردمان عامہ موضع باجری تحصیل کمرڑواڑ ضلع انبالہ بتوسط الہ بخش درزی ساکن باجری ۲۳ جمادی الاولٰی ۱۳۳۴ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک عورت بیوہ نے اپنی تمام اشیاء جس میں منجملہ دیگر اشیاء کے ایک سکنی مکان بھی ہے مسجد کے نام پر خدا کے واسطے وقف کردیا اور سند کے لئے ایک کاغذ پر چند معزز برادران رشتہ کے دستخط کروا کر ایک کاغذ بنالیا اور یہ کام کرکے وہ عورت ایک دوسرے موضع میں اپنی لڑکی کے گھر پر جارہی اور اس کے چلے جانے کے بعد میں اس عورت کے قریبی رشتہ والوں نے اس وقف شدہ مکان کی بابت فساد شروع کردیا کہ ہم یہ مکان مسجد کے نام نہیں دیں گے حالانکہ بیوہ کے کوئی اولاد ذکور میں سے صاحب حق نہیں ہے اور وہ اپنے مال وجائداد کی بلااشتراک غیرے خاوند کے مرنے کے بعد خود مختار مالک تھی، لہٰذا اب دریافت امر خاص یہ ہے کہ آیا کوئی شخص بیوہ کی مرضی کے خلاف کچھ کاروائی کرسکتا ہے؟ اور اگر کرسکتا ہے تو کس صورت سے؟ ورنہ ایسے بددیانت اشخاص کی کیا شرعی تعزیز ہے؟ **فقط**

**الجواب:**

جو شیئ اللہ عزوجل کے لئے وقف ہو گئی اس میں کسی کو دعوی نہیں پہنچتا، یہاں سوال سے ظاہر یہ ہے کہ عورت نے اپنی حالت صحت میں یہ وقف کیا تو اب کسی رشتہ دار کا اس میں مزاحمت کرنا محض ظلم ونامسموع ہے اور یہاں کوئی کسی کو تعزیر نہیں دے سکتا، بڑی تعزیر یہ ہے کہ جس سے بات واقع ہو مسلمان اسے چھوڑدیں۔ **واللہ تعالٰی اعلم۔**

**مسئلہ ۶۴:** از شہر جیت پور ملک کاٹھیاوار چھوٹی چوک مسئولہ حاجی امداد احمد حامد متولی جمعہ مسجد

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ یہاں کا طریقہ ہے کہ جب کوئی شخص بیمار ہوتا ہے یا فوت ہوتا ہے تو اس کی جانب سے اس کے عزیز ایک یا چند قرآن پاک مسجد میں بھیجتے ہیں اس نیت سے کہ لوگ پڑھیں تاکہ ہم کو ثواب ملے، اب چونکہ جامع مسجد میں وہ بکثرت جمع ہوگئے اور بیکار رکھے ہیں جن کا انجام سوائے گلنے اور بوسیدہ ہونے کے کچھ نہیں ہے کیونکہ پڑھنے والے چند اور قرآن بکثرت جمع، تو ان کو ہدیہ کرکے وہ پیسہ مسجد کے صرف میں لاسکتے ہیں یا نہیں، مسجد سے ملحق ایک مدرسہ قرآن ہے اور نیز شہر میں بھی قرآن کے مدرسے ہیں ان میں

ان قرآنوں کو متولی بھیج سکتا ہے یانہیں نیز اگر اس شہر کے مدارس سے بچ رہیں تو دوسرے شہر کے مدارس میں بھیجے جاسکتے ہیں یانہیں؟

**الجواب:**

اگر اس بھیجنے سے مصحف شریف اس مسجد پر وقف کرنا مقصود نہیں ہوتا جب تو بھیجنے والوں کو اختیار ہے وہ مصاحف ان کی ملک میں باقی ہیں جو وہ چاہیں کریں اور اگر مسجد پر وقف مقصود ہے تو اس میں اختلاف ہے کہ ایسی صورت میں اسے دوسری مسجد بھیج سکتے ہیں یانہیں، جب حالت وہ ہو جو سوال مذکور میں ہے اور تقسیم کی ضرورت سمجھی جائے تو قولِ جواز پر عمل کرکے دوسری مساجد ومدارس پر تقسیم کرسکتے ہیں اس شہر کی حاجت سے زائد ہو تو دوسرے شہر کو بھی بھیج سکتے ہیں مگر انہیں ہدیہ کرکے، ان کی قیمت مسجد میں نہیں صرف کرسکتے۔ درمختار میں ہے:

| | |
|---|---|
| وقف مصحفاً علی المسجد جاز ویقرأ فیہ ولایکون محصورا علی ھذاالمسجد[1]۔ واللہ تعالٰی اعلم۔ | مسجد کے نام قرآن کاوقف جائز ہے وہاں اس کی تلاوت کی جائے لیکن وہ اس مسجد کے لئے پابند نہیں ہوگا۔ واللہ تعالٰی اعلم۔ (ت) |

**مسئلہ ۶۵:** مسئولہ عبداللہ لوہار مقام چندوسی ضلع مرادآباد محلّہ سنبھل دروازہ ۱۹جمادی الآخر ۱۳۳۹ھ

چہ می فرمایند علمائے دین دریں مسئلہ، ایک باغ (اعگہ) کے دو بھائی مسمیان خواجہ بخش وعظیم مالک تھے اور دونوں کی کوئی اولاد نہیں تھی، عظیم بخش نے ایک بھتیجا لے لیا تھا مسمّٰی حسین، اور اس نے نصف باغ کا داخل خارج کاغذات سرکاری میں کرادیا عرصہ تیس سال کا ہوا اور اب تک اسی کے نام داخل خارج چلاآتا ہے اب دوسرے بھائی خواجہ بخش نے بھی باغ بیت اللہ شریف کے جاتے وقت فی سبیل اللہ وقف کردیا تھا جبکہ عظیم بخش کا انتقال ہوگیا تھا ایسی صورت میں حصہ بھتیجا حسین کو پہنچ سکتا ہے یا بھائی مالک ہے؟ **بینوا توجروا**

**الجواب:**

بیان سائل سے معلوم ہوا کہ وہ نصف باغ بلا تقسیم عظیم بخش نے بھتیجے کے نام ہبہ کردیا تھا اور عظیم بخش نے اپنے انتقال کے بعد بھائی کے سوا کوئی وارث نہ چھوڑا تو وہ ہبہ جو بھتیجے کے نام تھا عظیم بخش کی موت سے باطل ہوگیا۔ درمختار موانع رجوع میں ہے:

| | |
|---|---|
| المیم موت احد المتعاقدین بعد التسلیم فلوقبلہ بطل[2]۔ | قبضہ دے دینے کے بعد عاقدین میں سے کسی کا فوت ہوجانا، تو اگر قبضہ دینے سے پہلے فوت ہو تو عقد باطل ہوگا۔ (ت) |

[1] درمختار کتاب الوقف مطبع مجتبائی دہلی ۱/ ۸۱۔ ۳۸۰

[2] درمختار کتاب الھبۃ باب الرجوع عن الھبہ مطبع مجتبائی دہلی ۳/ ۱۶۱

تو کل باغ کا مالک خواجہ بخش ہوا جب اس نے وقف کردیا وقف ہوگیا اب نہ اس کا ہے نہ بھتیجے کا، خالص مِلک الٰہی ہے عزوجل۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ ۶۶:** از علی گڑھ محلّہ دہلی دروازہ تکیہ بخشی کریم اللہ صاحب مسئولہ عبدالکریم وعبدالعزیز وغیرہ ۲۱رجب ۱۳۳۹ھ

کیافرماتے ہیں عالمان دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک تکیہ اور کچھ اراضی باڑہ کے نام سے کہ جو قدیم الایام سے واسطے فاتحہ حضرت فیض اللہ شاہ صاحب اور حضرت بانام شاہ صاحب کے وقف چلی آتی ہے اور اس کے متولی اور متصرف ہمارے اجداد سے تھے اور اس کی آمدنی سے فاتحہ اور عرس ہمیشہ ہوتا رہتا ہے اس میں پہلے یہ تصرف ہوا کہ اس زمین میں کچھ دکانیں بنوادیں گئیں اور پھر تکیہ کی زمین سے کچھ حصہ اشخاص کے ہاتھ بیع کردیا گیا اور باڑہ کی زمین میں ایک گنج آباد کراکے اس کو رہن کردیا اب استفسار طلب یہ امر ہے کہ آیا یہ بیع اور رہن اس اراضی موقوفہ کا شرعاً جائز ہے یا نہیں؟ اور یہ تصرف کیا حکم رکھتا ہے؟ اس کا جواب بحوالہ کتب بیان فرمایا جائے۔ **بینوا توجروا** (بیان کیجئے اجر پایئے۔ت)

**الجواب:**

وقف کے رہن وبیع ناجائز ہیں، درمختار میں ہے:

| | |
|---|---|
| **فاذاتم ولزم لایملك ولایملك ولایعار ولایرھن**[1]۔ | جب وقف تام اور لازم ہوجائے تو کوئی نہ اس کا مالک بنے نہ کسی کو مالک بناسکے، نہ عاریۃً دیا جائے اور نہ رہن رکھا جاسکے گا(ت) |

دکانیں اگر تکیہ میں بنائی گئیں تو قطعاً ناجائز ہیں اور باڑے میں متولی نے منفعت وقف کے لئے بنوائیں اور ان میں کوئی مخالفت شرط وواقف و تغییر ہیئات وقف نہ تھی تو حرج نہیں ورنہ وہ بھی ناجائز ہیں **کمانص علیه فی فتح القدیر والفتاوی الهندیة وغیرهما** (جیساکہ اس پر فتح القدیر اور فتاوی ہندیہ وغیرہما میں تصریح کردی ہے۔ت) واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ ۶۷:** مرسلہ چودھری رشید الدین صاحب اشرف صاحب تعلقدار وآنریری مجسٹریٹ از بیار ضلع بارہ بنکی

کیافرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ قاضی امیر اشرف صاحب مرحوم نے وفات پائی ان کے کاغذات سے ایک تحریر برآمد ہوئی جس کی نقل مطابق اصل شامل استفتاء ہذا ہے جو ان کے ہاتھ کی لکھی ہوئی نہیں ہے مگر جا بجا اس کے حواشی وغیرہ پر عبارت ان کے قلم کی لکھی ہوئی ہے آیا اس تحریر پر عملدرآمد شرعاً

[1] درمختار کتاب الوقف مطبع مجتبائی دہلی ۱/ ۳۷۹

ہوسکتا ہے یا نہیں؟ یہ وقف سمجھا جائے گا یا وصیت؟ اور اس کی پابندی ہر دو طریق سے کسی طریق پر ورثاء کے ذمہ لازم ہے یا نہیں؟ **بینوا توجروا**

**الجواب:**

یہ نہ وقف ہے نہ وصیت، نہ کوئی شئے، نہ اسکی پابندی اصلاً کسی طرح وارث خواہ غیر پر کچھ لازم، یہ ایک وقفنامہ نامکمل کا خاکہ ہے جو نہ قلم مورث سے ہے نہ دستاویزوں کے عنوان معروف (میں کہ فلاں بن فلاں الخ) سے اس کی ابتدا، نہ اس پر کوئی شہادت، ایسا کاغذ ایک ردی پرچے سے زیادہ وقعت نہیں رکھتا، خصوصاً اس کا ختم اس پر ہے کہ لہٰذا وقفنامہ ہذا کو تکمیل ورجسٹری کرائے دیتا ہوں تاکہ سند رہے اور وقت پر کام آئے، فقط۔ زیادہ سے زیادہ یہ گمان ہوسکتا ہے کہ مورث نے وقف کا قصد کیا اور کسی شخص سے اس کا مسودہ کرایا اور اس میں خود ترمیم کی پھر، رائے نہ ہوئی اور اسے موقوف رکھا ولہٰذا تکمیل نہ کی، نہ رجسٹری کرائی۔ یہ اگر ہو بھی تو اس قدر سے کچھ نہیں ہوتا کہ ایک ارادہ تھا جو ہو کر رہ گیا، یہ بھی بفرض تسلیم ہے ورنہ ثابت اس قدر بھی نہیں کہ یہ کاغذ مورث نے لکھوایا یا مورث کی رائے سے لکھا گیا، حواشی پر قلم مورث سے کچھ لکھا معلوم ہونا کوئی دلیل نہیں خط خط کے مشابہ ہوتا ہے، بہر حال وہ ایک مہمل کاغذ ہے جس کا کچھ اثر نہیں، اشباہ والنظائر میں ہے:

| | |
|---|---|
| لایعتمد علی الخط ولایعمل بمکتوب الوقف الذی علیہ خطوط القضاۃ الماضین[1]۔ | خط پر اعتماد نہ کیا جائے اور وقف نامہ جو گزشتہ قاضی حضرات کے اس پر خطوط لکھے ہوئے ہیں ان پر عمل نہ کیا جائے گا۔ (ت) |

عقود الدریہ میں ہے:

| | |
|---|---|
| کتاب الوقف انما ھو کاغذ بہ خط وھو لایعتمد علیہ ولایعمل بہ کما صرح بہ کثیر من علمائنا[2]۔ | وقف کی کتاب، وہ ایک کاغذ ہے اس پر خط ہے جو قابل اعتماد نہیں اور نہ اس پر عمل جائز ہے جیسا کہ ہمارے اکثر علماء نے اس پر تصریح کی ہے (ت) |

ردالمحتار میں ہے:

| | |
|---|---|
| اذاکان مصدرا معنونًا فکالنطق اذا اعترف ان الخط خطہ بخلاف ما اذا | جب ابتداء میں عنوان قائم کیا گیا ہو تو پھر زبانی گفتگو کی طرح ہوگا جب یہ اعتراف بھی ہو کہ یہ میرا خط ہے |

[1] الاشباہ والنظائر کتاب القضاء والشہادات الخ ادارۃ القرآن والعلوم الاسلامیہ کراچی ۱/ ۳۳۸

[2] العقود الدریۃ فی تنقیح الحامدیۃ کتاب الوقف ۱/ ۱۱۰ و کتاب الدعوٰی ارگ بازار قندھار ۲/ ۲۰

| لم یکن مصدرا معنونا وھذا ذکروہ فی الاخرس وذکر فی الکفایۃ اٰخر الکتاب عن الشامی ان الصحیح مثل الاخرس فاذاکان مستبینا مرسوما وثبت ذٰلک باقرارہ او ببینۃ فھو کالخطاب اھ والمعنون لحاضر اذا کتب علی وجہ الصکوك یقول فلان الفلانی[1] الخ اھ ملتقطا واللہ تعالٰی اعلم۔ | بخلاف اس کے کہ وہ عنوان سے شروع نہ کیا ہو، اس کو انہوں نے گونگے کے متعلق ذکر کیا ہے، اور کفایہ میں کتاب الوقف کے آخر میں علامہ شامی سے نقل کرتے ہوئے ذکر کیا کہ صحیح بھی گونگے کی طرح ہے کہ جب اس کی تحریر واضح ہو اور معنون لکھی گئی ہو اور اسکے اقرار یا گواہی سے ثابت ہو تو وہ خطاب کی طرح ہے اھ، معنون کسی مخاطب کے نام ہو اور چیک کی لکھائی ہو اور یوں لکھے فلاں جو فلاں ہے، الخ اھ ملتقطا، واللہ سبحانہ وتعالٰی اعلم (ت) |
|---|---|

**مسئلہ ۶۸:** از بمبئی مرسلہ قاضی شریف عبداللطیف صاحب قاضی بمبئی ۶ ربیع الاول شریف ۱۳۳۷ھ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم حامدا او مصلیا

**ماقولکم ایھا العلماء الکرام** (اے علمائے کرام! آپ کا کیا فرمان ہے کہ۔ت) قاضی شریف عبداللطیف صاحب مرحوم مغفور ۱۸۵۰ء میں بمقام شولاپور منجانب حکومت مفتی مقرر کئے گئے ۱۸۵۶ء میں بمقام رتنا گری اسی عہدہ پر منتقل ہوگئے اسی عرصہ میں محکمہ افتاء کے لئے کتابوں کا ذخیرہ جماعت المسلمین کی جانب سے مہیا کر دیا گیا من بعد ۱۸۶۴ء میں گورنمنٹ نے عہدہ مفتی موقوف کرکے صاحب موصوف کی پنشن مقرر کردی جو ان کے حین حیات تک جاری رہی ۱۸۶۶ء میں بمبئی کے جماعت المسلمین کے اہل حل وعقد ورؤسا نے بالاتفاق ان ذات ستودہ صفات کو عہدہ قضا سپرد کیا، کتب خانہ محکمہ افتاء رتنا گری بھی وہاں کے اکابر واصاغر مسلمین کی اجازت سے بمبئی منتقل ہوگیا بلکہ یہاں کے بزرگان اسلام نے اس کی مزید تکمیل فرمائی، آج تک وہ کتب خانہ عطیہ قوم دار القضا کے متعلق سمجھا جاتا ہے اس صورت سے کہ جو شخص مسند قضا پر متمکن ہوتا ہے اس کے قبض وتصرف اور نگرانی میں بطور امانت رہتا ہے، قاضی کو اس میں کسی قسم کی کمی کرنے یا کسی کتاب کے فروخت کرنے کا اختیار نہیں ہے، البتہ حسب ضرورت قومی پیسہ سے یا محکمہ قضاء کی آمد سے اضافہ کرسکتے بلکہ کرتے رہتے ہیں، قاضی شریف عبداللطیف مرحوم ومغفور کے رحلت فرمانے کے بعد ان کا تمام ترکہ ورثہ میں تقسیم ہوا مگر کتب خانہ منجملہ عطایائے قوم مخصوص برائے مسند قضا ناقابل التقسیم قرار دیا گیا قاضی صاحب مرحوم کے بعد ان کے چھوٹے صاحبزادے جناب شریف محمد صالح صاحب حسب استرضائے ارباب حل وعقد جماعت المسلمین بمبئی قضاء پر متمکن ہوئے اور کتب خانہ ان کی نگرانی میں رہا، ۱۳۳۶ھ میں انہوں نے بھی رحلت

[1] ردالمحتار باب کتاب القاضی الی القاضی وغیرہ دار احیاء التراث العربی بیروت ۴/ ۳۵۳

فرمائی اور بجائے ان کے جناب شریف عبداللطیف صاحب (ان کے فرزند اکبر) کے سپرد محکمہ قضا اور اس کے متعلق کتب خانہ کیا گیا، پس دریافت طلب صرف یہ امر ہے کہ یہ کتب خانہ جو دارالقضاکے متعلق ہے اور عطیہ قوم وہ بھی مثل دیگر مال متروکہ کے ورثہ میں تقسیم ہوگا یا حسب دستور سابق محفوظ ومامون ان قاضی صاحب کے پاس رہے گا جو فی الحال خدمت قضاانجام دے رہے ہیں۔

**الجواب:**

جبکہ وہ کتابیں جماعت مسلمین محکمہ افتاء یا دارالقضاکے لئے جمع کیں قاضی کو ان کا مالک نہ کیا جیسا کہ تعامل مذکور سوال سے واضح ہے تو ورثہ قاضی کے ان میں کوئی حق وراثت نہیں اگر جماعت نے وقف کیں توظاہر اور نہ کیں تو ملک جماعت ہیں یا نفاذ شراء علی المشتری کی صورت میں ملک مشتری اور وہ زر جماعت کا ضامن ہے بہر حال ملک قاضی نہیں، غیر قاضی نے جو کتابیں جماعت کے لئے خریدیں ان میں نفاذ علی المشتری کی صورت یہاں نادر ہے ہم نے اپنے فتاوٰی کتاب الوقف میں مبین کیا ہے کہ زرِ چندہ چندہ دہندوں کی ملک پر رہتا ہے اور ان کی اجازت سے صرف ہوتا ہے خریداری کتب اگر اہل جماعت نے خود نہ کی تو معہود یہ ہے کہ دوسرا ان کے امر سے کرتا ہے ثمن ان کے روپے سے ادا کیا جاتا ہے جو انہوں نے خریداری کے لئے پہلے دے دیا بعد خریداری ادا کیا اس صورت میں اس مشتری کے مالک کتب ہونے کے لئے یہ درکار کہ:

**اولاً:** جماعت نے اسے کسی کتاب معین مشخص کے شراء کا وکیل نہ کیا ہو، یعنی کسی جلد خاص کی نسبت کہ بعینہٖ یہ جلد خرید دے (یہ کہنا کہ ہدایہ یا فلاں مطبع کی ہدایہ یا فلان دکان سے مصری چھاپے کی ہدایہ یہ شے معین کے لئے توکیل نہیں جبکہ اس دکان پر مصری طبع کے متعدد نسخے ہدایہ ہوں) کہ اس صورت میں وہ غیبت جماعت میں اسے اپنے لئے خرید ہی نہیں سکتا،

| | |
|---|---|
| حیث لم یکن مخالفا دفعا للغرر درمختار[1]، وبین المخالفۃ فی البحر، ولان فیہ عزل نفسہ فلا یملکہ علی ما قیل الا بمحضر من الموکل[2] ردالمحتار عن الباقانی عن الھدایۃ۔ | جب مخالف نہ ہو، تاکہ دھوکا کا احتمال نہ ہو، درمختار، اور مخالفت کو بحر میں بیان کیا، اور اس لئے کہ اس میں اپنے آپ کو معزول ہونا ہے جس کا وہ اپنے موکل کی حاضری کے بغیر مالک نہیں، ردالمحتار نے باقانی سے بحوالہ ہدایہ نقل کیا۔ |

**ثانیاً:** عقد ایجاب میں جماعت کی طرف مضاف نہ ہو مثلاً اس نے بائع سے کہا یہ کتاب میں نے تجھ سے جماعت

[1] درمختار باب الوکالۃ بالبیع والشراء مطبع مجتبائی دہلی ٢ /١٠٥

[2] ردالمحتار باب الوکالۃ بالبیع والشراء داراحیاء التراث العربی بیروت ٤ /٤٠٤

کی طرف سے خریدی اس نے کہا میں نے بیچی یا اس نے کہا میں نے یہ کتاب جماعت کے ہاتھ بیع کی اس نے کہا میں نے خریدی کہ اس صورت میں نفس عقد جماعت ہی کے لئے ہوگا اور مشتری پر نافذ نہیں ہوسکتا۔

| | |
|---|---|
| علی ماحققنا صورۃ بتفاصیلھا فی کتاب البیوع من فتاوٰنا فی تحریر حافل کامل سمیناہ "عطیۃ النبی فی الاشتراء للاجنبی" بمالایوجد فی غیرہ وباللہ التوفیق۔ | جو ہم نے اپنے فتاوٰی کی کتاب البیوع میں اس کی تفصیلی صورتوں کی تحقیق کی ہے وہ جامع کامل تحریر ہے ہم نے اس کا نام "عطیۃ النبی فی الاشتراء للاجنبی" رکھا ہے، یہ تحقیق اس کے غیر میں نہیں ملے گی، اور توفیق اللہ تعالٰی سے ہے۔ (ت) |

**ثالثًا:** عقد کو مال جماعت کی طرف بھی مضاف نہ کرے فقط جماعت کا روپیہ دکھا کر کہا اس روپے کی فلاں فلاں کتاب تجھ سے خریدی۔

**رابعًا:** خریداری میں جماعت کے لئے خرید نے کی نیت نہ کرے ورنہ وہ دیانۃً علی الاطلاق جماعت ہی کے لئے ہے۔

**خامسًا:** قیمت میں مال جماعت نہ دے ورنہ وہ جماعت ہی کے لئے ٹھہریں گی اگرچہ اپنے لئے خریداری کی نیت بتائے،

| | |
|---|---|
| وتفصیلہ ذٰلک فی البحر ولخصناہ فی جدالممتار بقولی وبالجملۃ اذاکان وکیلاً بشراء شیئ لابعینہ فالاضافۃ قاضیۃ فان لم توجد فالنیۃ فان لم توجد فللعاقد عند محمد ان سلم الاٰمر ایضا عدم النیۃ وان قابل بل نوی لی حکم النفقد کما لوتخالفا فیھا وعند ابی یوسف یحکم النقد فی الوجھین وھو الراجح قدمہ قاضیخان واٰخر دلیلہ فی الھدایۃ فتحصل ان الحکم للاضافۃ فان لم توجد فللنیۃ فان لم توجد اوتکاذبا فیھا فللنقد[1]، واللہ تعالٰی اعلم۔ | اس کی تفصیل بحر میں ہے، ہم نے جدالممتار میں اپنے اس قول کے ساتھ اس کی تلخیص کی ہے کہ خلاصہ یہ ہے کہ اگر کسی غیر معین چیز کی خریداری کا وکیل ہو تو وہاں نسبت فیصل بنے گی اگر نسبت نہ ہو تو پھر نیت پر فیصلہ ہوگا اگر نیت بھی نہ ہو تو پھر خریدار کی نیت معتبر ہے جب آمر تسلیم کرلے کہ میرے لئے نیت نہ تھی اور اگر کہے خریدار وکیل نے میرے لئے نیت کرکے خریدا ہے تو صرف ایسی صورت میں امام محمد کے ہاں مروج سکے پر فیصلہ ہوگا اور امام ابویوسف رحمہما اللہ تعالٰی کے ہاں دونوں صورتوں میں سکے کو فیصل قرار دیا جائے گا اور یہی راجح ہے، قاضی خاں نے اسے پہلے ذکر کیا اور ہدایہ میں اسکی دلیل کو بعد میں ذکر فرمایا۔ تو حاصل یہ ہوا کہ اضافت پر حکم ہوگا ورنہ نیت پر، اگر نیت نہ ہو یا |

[1] جدالممتار حاشیہ ردالمحتار

دونوں اختلاف کریں تو پھر نقد پر فیصلہ ہوگا۔ واللہ تعالٰی اعلم۔ (ت)

یہاں اگرچہ نفاذ علی المشتری سے تین مانع اول کثیر الوقوع نہیں مگر خامس ہی غالب ہے اور کتابیں لاکر سپرد جماعت یا داخل کتب خانہ افتاء وقضاء کرنا رابع پر شاہد۔ یونہی وہ کتابیں کہ قاضی نے قومی پیسے یا آمدنی دار القضاء سے خریدیں یہاں بھی ظاہر عبارت سوال یہ ہے کہ قاضی نے اپنے مال سے نہ خریدیں اگرچہ اس کی تنخواہ بھی اسی پیسے یا آمدنی سے ہوتی ہو مگر عبارت اس سے ساکت ہے کہ قاضی کا شراء بھی بامر جماعت تھا یا بطور خود۔ اگر صورت اولٰی ہے کہ قاضی نے اس مال سے کتابیں بامر جماعت خرید کر داخل کتب خانہ مذکورہ کیں تو ان کا بھی یہی حکم ہے کہ وہ وقف یا ملک جماعت ہوئیں کہ اب قاضی وہ مشتری ہے جس میں وجہ رابع وخامس مانع تملک ہیں، اور اگر صورت ثانیہ ہے تو اب مانع نفاذ صرف وقت ایجاب بیع میں اضافت بجماعت ہونا ہے وبس۔ اگر یہ اضافت نہ ہو تو ایجاب میں مشتری کی طرف اضافت صراحۃً دلالۃً سے چارہ نہیں ورنہ بیع ہی نہ ہوگی، تجنیس ناصری وتاتارخانیہ وہندیہ میں ہے:

| | |
|---|---|
| لوقال من فروختم ایں بندہ بہزار درم توخریدی فقال مجیبا لہ خریدم تم البیع، اما لوقال من فروختم ایں بندہ را بہزار درم فقال المشتری خریدم ولم یزد علی ھذا لایکون بیعا لعدم الاضافۃ[1] اھ اقول: ای اذا لم تجر بینھما المساومۃ والا کفی بھا دلالۃ کقولہ ھٰھنا توخریدی فانہ ایضا لیس باضافۃ فی الایجاب انما فیہ دلالۃ علیھا وذٰلک اعنی الاکتفاء بدلالۃ الاستیام کما فی تجنیس الامام صاحب الھدایۃ ثم الفتح لو قال لاٰخر بعد ماجری بینھما مقدمات البیع بعت ھذا بالف ولم یقل | اگر کہا میں یہ غلام ہزار درم میں فروخت کرتا ہوں تو خریدیگا تو دوسرے نے جواب میں کہا میں نے خریدا تو بیع تام ہوجائے گی۔ لیکن اگر یوں کہا میں یہ غلام ہزار درم میں فروخت کرتا ہوں تو دوسرے نے کہا میں نے خریدا، اور اس پر کوئی زائد بات نہ کی تو بیع نہ ہوگی کیونکہ اس صورت میں خریدنے کی نسبت اس غلام کی طرف نہ ہوئی اھ اقول: (میں کہتا ہوں) یہ اس صورت میں ہے کہ جب پہلے اس غلام کے متعلق سودے کا ذکر نہ ہو، ورنہ یہی نسبت کافی ہے جو دلالۃً موجود ہے جیسا کہ یہاں بھی ایجاب یعنی "توخریدی" میں نسبت مذکور نہیں اس میں صرف دلالۃً نسبت ہے، اور یہ یعنی بھاؤ لگانا نسبت کے لئے کافی ہے جیسا کہ صاحب ہدایہ سے تجنیس میں پھر فتح میں ہے کہ ایک نے دوسرے کو کہا میں نے یہ ہزار میں فروخت کیا |

[1] فتاوٰی ہندیہ کتاب البیوع الباب الثانی نورانی کتب خانہ کراچی ۳/ ۵

| منك وقال الاٰخر اشتریت صح ولزم اھ[1]۔ | اور "تجھ سے" نہ کہا، اور دوسرے نے کہا میں نے خریدا، جبکہ دونوں میں پہلے بیع کے مقدمات (بھاؤ وغیرہ) ہوچکے ہوں تو بیع صحیح اور لازم ہوجائے گی اھ (ت) |
|---|---|

اور جب ایجاب میں مشتری غیر مامور کی طرف اضافت ہے اگرچہ اسی قدر کہ اول قول اسی نے کیا تو بیع اسی کے حق میں نافذ ہوگئی لان الشراء متی وجد نفاذاً علی المشتری نفذ (کیونکہ جب خریداری شیئ پر نافذ کرتے پائی جائے تو وہ مشتری پر نافذ ہوجاتی ہے۔ت) عام ازیں کہ قبول میں بھی اسی مشتری کی طرف اضافت ہو مثلاً بائع کہے میں نے تیرے ہاتھ بیع کیں یا یہ کہے میں نے اپنے لئے خریدیں یا پہلے یہ کہے پھر وہ خواہ قبول میں کسی طرف اضافت نہ ہو، مثلاً بائع کہے میں نے تیرے ہاتھ بیچیں یہ کہے میں نے لیں یا قبول کیں، یا کہے میں نے اپنے لئے خریدیں وہ کہے میں نے دیں یا بیچیں خواہ قبول میں جماعت کی طرف اضافت محتملہ قابل تاویل ہو جو عقد کو جماعت کے حق میں متعین نہ کردے کہ اس صورت میں بوجہ اختلاف ایجاب وقبول بیع ہی باطل ہوگی جیسے وہ کہے میں نے تیرے ہاتھ بیع کیں یہ کہے میں نے جماعت کی طرف سے قبول کیں، خانیہ میں ہے:

| لوقال الفضولی اشتریت ھذالفلان بکذا اوقال البائع بعت منك الصحیح انه باطل[2]۔ | اگر فضولی نے کہا یہ میں نے فلاں کے لئے خریدا، اور بائع نے کہا میں نے تجھے فروخت کیا، تو صحیح یہ ہے کہ بیع باطل ہوگی۔ (ت) |
|---|---|

بلکہ صورت یہ ہو کہ مثلاً وہ کہے میں نے تیرے ہاتھ بیچیں، یہ اس نے ایجاباً کہا، اب یہ قبول میں کہے میں نے جماعت کے واسطے خریدیں کہ واسطہ لحاظ وخاطر وتمتع بہت معانی کو محتمل ہے۔ عنایہ وفتح میں ہے:

| ان قال اشتریت منك ھذاالعین لاجل فلان فقال بعت او قال المالك بعت منك ھذاالعین لاجل فلان فقال اشتریت لایتوقف علی اجازۃ فلان لانه وجد نفاذاعلی المشتری حیث اضیف الیه ظاھرافلاحاجة الی الایقاف علی رضاالغیر وقوله لاجل فلان یحتمل لاجل رضاہ وشفاعته وغیر ذٰلک[3]۔ | اگر فضولی کہے میں نے تجھ سے یہ چیز فلاں کے لئے خریدی اور بائع نے کہا میں نے فروخت کی، یایوں کہ مالک کہے میں نے یہ چیز تجھے فلاں کے لئے فروخت کی تو یہ جواب میں کہے میں نے خریدی، تو بیع موقوف نہ ہوگی، کیونکہ جب صراحتاً خریدار پر بیع کا نفاذ کیا جارہا ہے تو اب اس کی اجازت اور رضا پر موقوف رکھنے کی ضرورت نہیں، اور بیع میں، فلاں کے لئے، کو فلاں کو سفارش پر محمول کیا جائیگا۔ (ت) |
|---|---|

[1] فتح القدیر کتاب البیوع مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر ۵ /۴۵۹
[2] فتاوٰی قاضی خاں کتاب البیوع فصل فی البیع الموقوف نولکشور لکھنؤ ۲ /۳۵۱
[3] العنایۃ مع فتح القدیر کتاب البیوع فصل فی بیع الفضولی مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر ۶ /۱۹۱، فتح القدیر کتاب البیوع فصل فی بیع الفضولی مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر ۶/ ۱۹۰

اس مسئلہ کی تحقیق بازغ وتنقیح بالغ ہمارے اسی رسالہ "عطیۃ النبی فی الشراء للاجنبی ۱۳۳۶ھ" میں ہے اس تقدیر پر قاضی کے دل میں وقت شراء جماعت کے لئے خریدنے کی نیت ہونی یا قیمت مال جماعت سے ادا کرنی کچھ مانع نفاذ علی المشتری نہ ہوگا۔ درمختار میں ہے:

| | |
|---|---|
| لو اشتری لغیرہ نفذ علیہ اذا لم یضفہ الی غیرہ[1]۔ | اگر غیر کے لئے خریدی تو اس پر نافذ ہوجائیگی جب بائع نے فروخت کرنے کی غیر کی طرف نسبت نہ کی ہو (ت) |

فتاوٰی امام قاضی خان وخزانۃ المفتین ووجیز امام کردری میں ہے:

| | |
|---|---|
| یقول المالك بعت ھذا منك بکذا فقال الفضولی قبلت اواشتریت ونوی الشراء لفلان فان الشراء ینفذ علیہ ولا یتوقف[2]۔ | مالک کہے میں نے تجھے یہ چیز فلاں رقم پر فروخت کی اور جواب میں فضولی کہے میں نے قبول کی یا خریدی اور نیت فلاں غیر شخص کے لئے خریداری کی کی، تو یہ خریداری اس فلاں کیلئے نافذ ہوجائیگی اور موقوف نہ ہوگی (ت) |

فتاوٰی خیریہ میں ہے:

| | |
|---|---|
| لایلزم من الشراء من مال الاب ان یکون المبیع للاب[3]۔ | والد کے مال سے خریداری ہو تو یہ لازم نہیں کہ خریدی ہوئی چیز والد کی ہوگی (ت) |

اس صورت میں اگر کتب خانہ وقف ہے تو قاضی کا کتاب خرید کر اس میں داخل کردینا وقف کرنا ہی سمجھا جائیگا کہ اس کے لئے دلالت کافی ہے تصریحاً زبان سے لفظ وقف کہنا ضرور نہیں جس طرح لوگ مسجد میں لوٹے چٹائیاں رکھ جاتے ہیں اور اگر وقف نہیں اور یہ کتابیں قاضی نے خرید کر جماعت کو دے دیں تو اب ملک جماعت ہوگئیں کہ یہ دینا نہ عاریۃً تھا، نہ بالمعاوضہ، تو ہبہ قرار پائے گا اور بعد قبضہ مفید ملک ہوگا،

| | |
|---|---|
| قال فی ردالمحتار نفذ علی المشتری فان دفع المشتری الیہ واخذ الثمن کان بیعا بالتعاطی بینھما[4] اھ وکتبت علیہ اقول: یعنی اذا | ردالمحتار میں فرمایا خریدار پر بیع نافذ ہوجائے گی تو اگر خریدار نے اس کو دے کر قیمت وصول کرلی تو یہ دونوں میں بیع بالتعاطی (عملی لین دین) ہوگی اھ اقول: (میں |

[1] درمختار کتاب البیوع فصل فی الفضولی مطبع مجتبائی دہلی ۲/ ۳۱

[2] فتاوٰی قاضی خان کتاب البیوع فصل فی البیع الموقوف نولکشور لکھنؤ ۲/ ۳۵۱

[3] فتاوٰی خیریہ کتاب البیوع دار المعرفۃ بیروت ۱/ ۲۱۹

[4] ردالمحتار کتاب البیوع فصل فی الفضولی داراحیاء التراث العربی بیروت ۴/ ۱۳۷

| | |
|---|---|
| کان الدفع علی جهة البیع کما قید به فی الهدایة والدر المختار من الوکالة اما اذا دفع الیه مجانا یکون هبة کمن اشتری ثوبا وقطعه قمیصا لتلمیذه وسلمه الیه مبلکه التلمیذ کما سیأتی فی الهبة[1]۔ | کہتا ہوں) یہ جب ہے کہ دینا بیع کے طور پر ہو جیسا کہ اس قید کا ذکر، ہدایہ اور درمختار کے وکالت کے باب میں ہے، لیکن اگر یہ دستی دینا بطور مفت ہو تو ہبہ قرار پائے گا جیسا کہ کوئی کپڑا خرید کر شاگرد کے لئے قمیص بنائے اور پھر شاگرد کے ہاتھ سونپ دے تو شاگرد مالک ہو جائیگا جیسا کہ ہبہ کے باب میں آئے گا۔ (ت) |

اقول: مگر یہ اس وقت ہے کہ قاضی جانے کہ یہ شراء مجھ پر نافذ اور کتاب کا مالک میں ہوا ہوں ورنہ غلط فہمی کی حالت میں اس کا اپنی ملک سے اخراج کا قصد متحقق نہیں ہو سکتا کہ اپنے آپ کو مالک ہی نہ سمجھا تھا،

| | |
|---|---|
| ولاعبرة بالظن البین خطؤہ [2]اشباہ ومن رفع شیئا ظانا انه علیه ثم بان انه لم یکن علیه یستردہ[3] کما افادہ فی الخیریة والعقود الدریة۔ | گمان کا غلط ہونا واضح ہو تو اس کا اعتبار نہیں، اشباہ، اور کسی نے کوئی چیز اس گمان سے دی کہ اس کے ذمہ ادائیگی ضرور تھی، پھر معلوم ہوا کہ ایسا نہیں تھا تو اس کو واپس لینے کا حق ہے جیسا کہ خیریہ اور عقوددریہ نے یہ فائدہ بیان کیا۔ (ت) |

قنیہ وہندیہ میں ہے:

| | |
|---|---|
| ینبغی ان یحفظ هذا فقد ابتلی به العامة والخاصة یستعینون بالناس فی الاحتطاب والاحتشاش فیثبت الملك للاعوان فیها ولایعلم الکل بها فینفقونها قبل الاستیهاب بطریقه او الاذن فیجب علیهم مثلها او قیمتها وهم لایشعرون [4]اھ وعدم الاذن فیما ذکر وان کان لنافیه | اس فائدہ کو یاد رکھنا چاہئے، لوگ عام وخاص اس میں مبتلا ہیں کہ لوگوں سے لکڑی اور گھاس وغیرہ کاٹنے میں مدد لیتے ہیں حالانکہ مدد کرنے والوں کی ان چیزوں میں ملکیت ثابت ہو جاتی ہے اور لوگوں کو علم نہ ہونے کی بناپر وہ مددگار کی ان چیزوں کا ہبہ اور اجازت حاصل کئے بغیر صرف کر لیتے ہیں تو ان پر ان چیزوں یا ان کی قیمت کا واپس کرنا لازم ہوتا ہے حالانکہ ان کو اس کا علم تک نہیں ہوتا اھ، متذکرہ صورت میں اجازت نہ ہونا، اگرچہ ہمیں اس میں |

[1] جدالممتار حاشیة ردالمحتار

[2] الاشباہ والنظائر الفن الاول ادارۃ القرآن کراچی ۱/ ۱۹۳

[3] العقود الدریة کتاب الشرکة ۱/ ۹۱ وکتاب المداینات ۲/ ۳۴۹

[4] فتاوٰی ہندیة، کتاب الاجارۃ، الباب السادس، نورانی کتب خانہ پشاور ۴/ ۴۵۱

| | |
|---|---|
| کلام بیناہ فی رسالتنا "عطاء النبی لافاضۃ احکام ماء الصبی ۱۳۳۴ھ" لکنہ لایجدی ھھنا لان الاذن یطلق التصرف ویسقط الضمان لکن لایسقط ملک المالک وفیہ الکلام ھنا۔ | کلام ہے جس کو ہم نے اپنے رسالہ "عطاء النبی لافاضۃ احکام ماء الصبی" میں بیان کیا ہے لیکن یہاں اس کا فائدہ نہیں، کیونکہ اجازت تصرف کو جائز اور ضمان کو ساقط کرتا ہے لیکن مالک کی ملکیت کو ختم نہیں کرتی جبکہ یہاں کلام اسی میں ہے (ت) |

اسی طرح اگر قاضی نے جماعت کو نہ دیں بلکہ کتب خانہ غیر وقفی میں آپ داخل کردیں اگرچہ اپنی ملک بھی جانتا ہو جب بھی اس کی ملک سے خارج نہ ہوں گی پرائے مال میں اپنا مال رکھ دینا ملک زائل نہیں کرتا، بالجملہ صرف یہ دو صورتیں ایسی نکلیں گی جن میں بعض کتب خریدہ قاضی ملک قاضی میں رہیں مگر ازانجا کہ ثمن دوسرے کے مال سے دیا ہے اس کا تاوان ذمہ قاضی رہا جن کتابوں کی نسبت یہ صورت ثابت ہو وارثان قاضی انہیں لیں اور جو قیمت ان کی قاضی نے قومی پیسے یا دار القضا کی آمد سے ادا کی وہ واپس دیں ھذا ماظھر لی والعلم بالحق عند ربی (مجھے یہ معلوم ہوا ہے جبکہ حقیقی علم میرے رب کے ہاں ہے۔ت) واللہ تعالٰی اعلم۔

# رسالہ

# جوالُ العلوّلتبیّن الخلو ۱۳۳۶ھ

## (مسئلہ خلو کی وضاحت کے لئے بُلندی کی گردش)



**مسئلہ ۶۹تا۷۳:** از قصبہ لاہر پور ضلع سیتاپور بمکان سید شاہ ولایت احمد صاحب مرسلہ وجد الحسن صاحب ۲۰ ذی الحجہ ۱۳۳۶ھ

**(۱)** اوقاف میں کسی شخص کو کچھ اراضی بطور خلو جس کا ذکر شامی ج ۴ کتاب البیوع بحث خلوالحوانیت میں ہے زر پیشگی لے کر اس شرط پر دینا کہ وہ اجر مثل سال بسال اپنے زر پیشگی میں محسوب کرتا رہے جائز ہے یاناجائز، اور واضح رہے کہ اس حصہ اراضی موقوفہ کا لگان سالانہ جس موقوف علیہ کے واسطے مخصوص ہے اس نے اپنی ضرورت کے واسطے زر پیشگی لیا ہے اور اسی نے زر پیشگی لینے والے سے معاملت خلو کی ہے اور اس موقوف علیہ کو اس حصہ موقوفہ پر حق متولیانہ بھی حاصل ہے۔

**(۲)** صاحب خلو کو یعنی جس کو ایسی اراضی دی گئی ہو اراضی کا لگان یعنی اجر مثل ادا کرکے جو منافع اس اجر مثل سے زائد ہو، لینا درست ہے یانہیں؟

**(۳)** اگر صاحب خلو خود اپنی کاشت کرکے یا اپنی کوشش سے اجر مثل کی آمدنی سے زائد آمدنی اراضی مذکور کرکے

اپنے مقابضت خلو کے زمانہ میں بڑھادے تواس اضافہ کا صاحب خلو مستحق ہے یا نہیں؟

**(۴)** نمبر ۲ و نمبر ۳ کی صورت بظاہر رہن دخلی کی سی ہے اور رہن دخلی کا منافع سود ہے، پس خلو اور رہن دخلی میں کیا فرق ہوا اور جواز خلو کی کیا صورت ہے اور نفس خلو کون سا معاملہ ہے اور اس کی کیا تعریف ہے؟

**(۵)** ایک وقف قدیمہ مشہورہ خاندانی میں اہل خاندان موقوف علیہم ومتولیان نے ضرورت مصارف ضروریہ وقفی پر آمدنی وقف موجود نہ ہونے کی حالت میں اور مہاجنان سے بوجہ وقف قرضہ نہ ملنے کی وجہ سے اکثر اوقات یہ کیا کہ بعض حصص اراضیات وقف کو زر پیشگی لے کر زر مذکور دینے والے کے قبضہ میں دے دی اور دستاویز ٹھیکہ نامہ لکھ دی کہ اس قدر سالانہ لگان اس اراضی کا ٹھیکہ دار اپنے زر پیشگی میں مجرا اور بعد وصول کل زر پیشگی مذکور ایک حصہ میعاد پر وہ اراضی صاحب خلو سے واپس ہو کر متولیان وموقوف علیہم کے قبضہ میں آ گئی، اس کارروائی سے منکرین وقف عدم وقف کا استدلال کرتے ہیں، یہ استدلال صحیح ہے یا نہیں اور معاملت ٹھیکہ داری مذکور معاملت خلو سے سمجھی جائے گی یا اس کے علاوہ ناجائز سمجھی جائے گی اور ان واقعات اور ارتکاب سے وقف کالعدم ہو جائے گا یا باقی رہے گا اور ایسے فعل کا مرتکب قابل تولیت رہے گا یا نہیں، اگر کسی کے مورث نے یہ فعل کیا ہو تو اس کا وارث تولیت پائے گا یا نہیں؟

**الجواب:**

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، الحمد للہ الذی لاخلو لشیئ من کرمہ، والصلٰوۃ والسلام علی من وقف علی الکون موائد کرمہ وعلٰی اٰلہ واصحابہ المتولین اجراء حکمہ وحکمہ۔

**اولاً:** خلو خود باطل و بے اصل ہے، مذہب حنفی بلکہ نو سو برس تک مذاہب اربعہ میں کہیں اس کا پتا نہیں، دسویں صدی میں ایک عالم مالکی المذہب امام ناصر الدین لقانی قدس سرہ نے اسے جائز کیا، اسی صدی کے نصف آخر میں صاحب اشباہ رحمہ اللہ تعالٰی نے اسے برخلاف مذہب اعتبار عرف خاص پر مبنی قرار دیا، اسی صدی اور اس کے بعد کے محققین مثل شیخ الاسلام علی مقدسی وعلامہ حسن شرنبلالی وعلامہ محمد آفندی زیرک زادہ وعلامہ خیر الملۃ والدین رملی وعلامہ سید احمد حموی وغیرہم رحمہم اللہ تعالٰی نے اسے رد فرمادیا۔ حاشیۃ الرملی علی الاشباہ میں ہے:

| | |
|---|---|
| قولہ ویصیر الخلوفی الحانوت حقالہ الخاقول: والفتوی علی خلاف ذٰلک، مقدسی[1]۔ | اس کا قول کہ اور دکانوں میں خلو اس کا حق بن جاتا ہے الخ **اقول:** (میں کہتا ہوں) فتوٰی اس کے خلاف ہے، مقدسی۔ (ت) |

[1] نزہۃ النواظر علی الاشباہ والنظائر مع الاشباہ ادارۃ القرآن والعلوم الاسلامیہ کراچی ۲/ ۱۴

اسی میں ہے:

| قدعلمت ان الصحیح خلافه بقوله ان المذهب عدم اعتبار العرف الخاص[1]۔ | تو معلوم کرچکا ہے کہ صحیح اس کے خلاف ہے اس کے قول سے کہ عرف خاص کا اعتبار نہ ہونا مذہب ہے (ت) |
|---|---|

شرح الاشباہ لزیرک زادہ میں ہے:

| العرف لایجوز ماکان محظورا فی الشرع واما بیع الخلو اذا لم یکن ملاصقا بالحانوت فجائز شرعا فانه حق لمالکه وما وضعه فی الحانوت بالاجارة مشروع لکن الحانوت اذاکان ملکا یملك صاحبها خراجه منه اذاانقضی مدته المعروف وان لم تکن له مدة معلومة تکون الاجارة فاسدة وکذااذاکان الحانوت وقفا قد نص الفقهاء علی انه لاتجوز الاجارة فیه فوق ثلاث سنین کما فی الوقایة فلااعتبار للعرف سواء کان خاصا او عاما حین وجد النص فی الشرع علی خلافه وقد مرمنا تحقیقه فتذکر[2]۔ | عرف جب شرعًا ممنوع ہو تو معتبر نہیں، لیکن خلو کی بیع اگر دکانوں سے متعلق نہ ہو تو شرعًا جائز ہے کیونکہ یہ خلو مالک کا حق ہے لیکن یہ دکانوں کے اجارہ میں مشروع ہے مگر دکان اگر کسی کی ملکیت ہو تو معینہ مدت ختم ہوجانے پر مالک ہی آمدن کا حقدار ہوگا اور اگر مدت معین نہ ہو تو یہ اجارہ فاسد ہوگا اور یونہی اگر دکان وقف ہو تو بھی وہ اجارہ فاسد ہوگا کیونکہ فقہاء کرام نے تصریح کی ہے کہ وقف کا اجارہ تین سال سے زائد جائز نہیں جیسا کہ وقایہ میں ہے، لہذا جب کوئی عرف شرعی نص کے خلاف ہو خواہ عرف عام ہو یا خاص، تو اس کا اعتبار نہ ہوگا، اس میں ہماری تحقیق گزرچکی ہے، اسے یاد کرو۔ (ت) |
|---|---|

اس میں اس سے ایک ورق قبل ہے:

| انمایعتبر العرف والعادة فیما لم یرد نص الشرع علی خلافه وسینقل فی السطر الثالث بعدها ان الودیعة والعین المؤجرة غیر مضمونتین بحال فلا یعتبر فیه العرف بعد النص علی خلافه من الفقهاء[3] اھ | وہی عرف اور عادت معتبر ہے جس کے خلاف شرعی نص نہ ہو، اس کے بعد تیسری سطر میں نقل کرینگے کہ امانت اور کرایہ پر دی ہوئی عین چیز کسی حال میں مضمون نہیں ہوتی لہذا اس کے ضمان پر عرف ہو تو اس کے خلاف فقہاء کی نص ہونے کی وجہ سے یہ عرف معتبر نہیں ہوگا اھ، |
|---|---|

[1] نزہۃ النواظر علی الاشباہ والنظائر مع الاشباہ ادارۃ القرآن والعلوم الاسلامیہ کراچی (۲) ۲/۱۵

[2] شرح الاشباہ لزیرک زادہ

[3] شرح الاشباہ لزیرک زادہ

| وھذا ما اشار الیه بقوله وقد مرمنا تحقیقه۔ | یہ وہ عبارت ہے جس کے متعلق انہوں نے اشارہ کرتے ہوئے کہا "اور ہماری تحقیق اس میں گزری ہے۔(ت) |
|---|---|

غمز العیون میں ہے:

| (قوله علی اعتبارہ (ای العرف الخاص) ینبغی ان یفتی بان مایقع فی بعض اسواق القاھرۃ من خلو الحوانیت لازما ویصیر الخلو حقالہ قیل علیه کیف ینبغی ان یفتی به مع کونه مخالفا لقواعد الشرع الشریفة انتھی وقال شیخنا (یرید العلامة الشرنبلالی رحمھما الله تعالٰی فی رسالته "مفیدة الحسنی" بعد نقل کلام المصنف رحمه الله تعالٰی قوله ینبغی الخ ممالاینبغی فانه لامماثلة بین مااعتبر من المسائل المبینة علی العرف الخاص وبین الخلو لان اعتبار العرف الخاص علی ماقیل به فی جمیع تلك المسائل ضررھا التزم به فاعلها مختار النفسه او مقتصرا فی استیفاء شرط یمنع عنه الضرر، واما الوقف فناظرہ لایملك اتلافه ولاتعطیله وقد ثبت ان المذھب عدم اعتبار العرف الخاص[1]۔ | "قوله علی اعتبارہ" یعنی عرف خاص کے اعتبار پر، یہ فتوٰی مناسب ہوگا کہ قاہرہ کے بازاروں میں جو دکانوں کا خلو ہے وہ لازم ہو اور خلو اس کا حق بن جائے، اس پر اعتراض ہے کہ یہ فتوٰی کیسے مناسب ہوگا جبکہ یہ شرع شریف کے قواعد کے خلاف ہے اھ، اور ہمارے شیخ (ان سے مراد علامہ شرنبلالی رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ ہیں) نے اپنے رسالہ مفیدۃ الحسنٰی میں مصنف رحمہ اللہ تعالٰی کا کلام نقل کرنے کے بعد فرمایا "قوله ینبغی" مناسب ہے الخ، یہ غیر مناسب ہے کیونکہ عرف خاص میں معتبر مسائل جو بیان ہوئے ان میں اور خلو میں کوئی مماثلت نہیں ہے کیونکہ عرف خاص والے تمام مسائل میں یہ اعتبار ہے کہ ان میں ضرر والی چیز کو خود فاعل نے اپنے لئے پسند کیا ہے یا ضرر سے مانع شرط کو پورا کرنے میں اقتصار کیا ہے لیکن وقف کا ناظم تو اس میں کسی چیز کے تلف یا معطل کرنے کا مالک نہیں ہے اور جبکہ یہ ثابت ہوچکا ہے کہ عرف خاص کا اعتبار نہ کرنا مذہب ہے۔(ت) |
|---|---|

اسی میں ہے:

| قد اشتھر نسبة مسئلة الخلؤ الٰی مذھب | مسئلہ خلو کی نسبت عالم مدینہ حضرت مالک بن انس |
|---|---|

[1] غمز العیون البصائر شرح الاشباہ والنظائر مع الاشباہ الفن الاول ادارۃ القرآن کراچی ۱/ ۱۳۵

| عالم المدینة مالك بن انس رضی الله تعالٰی عنه والحال ان لیس فیھا نص عنه ولاعن احد من اصحابه، حتی قال البدر العراقی(مالکی) انه لم یقع فی کلام الفقھاء التعرض بمسئلة الخلوفیما اعلم وانما فیھا فتیا للعلامة ناصر الدین اللقانی بناھا علی العرف[1] الخ۔ | رضی اللہ تعالٰی عنہ کی طرف مشہور ہے حالانکہ ان کی اور ان کے کسی شاگرد کی اس میں تصریح نہیں، ہے، بدر العراقی مالکی نے فرمایا ہے کہ میرے علم کے مطابق خلو کامسئلہ فقہاء کے کلام میں مذکور نہیں، اس میں صرف علامہ ناصر الدین لقانی کا فتوٰی ہے جس کو انہوں نے عرف پر مبنی قرار دیا ہے الخ (ت) |
|---|---|

ردالمحتار میں ہے:

| للعلامة الشرنبلالی رسالة ردفیھا علی الاشباہ بان الخلولم یقل به الامتأخرمن المالکیة(حتی افتی بصحة وقفه ولزم منه ان اوقاف المسلمین صارت للکافرین بسبب وقف خلوھا علی کنائسھم وبان عدم اخراج صاحب الحانوت لصاحب الخلویلزم منه حجرالحر المکلف عن مبلکه واتلاف ماله، بل لایجوز ھذا فی الوقف وفی منع الناظرمن اخراجه تفویت نفع الوقف وتعطیل ماشرطه الواقف اھ ملخصاقلت وماذکرہ حق خصوصافی زماننا ھذا[2]۔ | علامہ شرنبلالی کاایک رسالہ ہے جس میں الاشباہ کارد کیا ہےاور کہا ہے کہ خلو کا قول ایک مالکی متاخر عالم کے سوا کسی نے نہیں کیااس نے یہ فتوٰی تک دے دیا کہ اس کاوقف صحیح ہے حالانکہ اس فتوٰی سے لازم آتا ہے کہ مسلمانوں کے وقف کافروں کو منتقل ہوجائیں اس سبب سے کہ وہ خلو کو اپنے گرجوں کے لئے وقف کردینگے اور دکان کامالک جب خلووالے کو اپنی دکان سے بیدخل نہ کرسکے گا تو لازم آئے گا کہ آزاد مکلّف شخص اپنی ملکیت سے ممنوع ہوجائے اور اس کامال تلف ہوکر رہ جائے، بلکہ یہ سب کچھ وقف میں جائز نہیں ہےاور وقف کے نگران کو خلووالے کی بےدخلی سے منع کرنا وقف کے منافع کو ضائع کرنا اور واقف کی لگائی ہوئی شرط کو معطل کرنا ہے اھ ملخصًا، **اقول:** (میں کہتا ہوں) انہوں نے جو فرمایا ہے وہ حق ہے خصوصًا ہمارے زمانے میں۔ (ت) |
|---|---|

**ثانیًا:** صورت سوال کو خلو سے بھی کچھ علاقہ نہیں۔ خلواس تحقیق وتنقیح پر جو بتوفیق اللہ تعالٰی ہم نے اپنی تعلیقات ردالمحتار میں کی یہ ہے کہ مکان یادکان یازمین کامستاجر اپنا اجارہ ہمیشہ باقی رکھنے کو اس میں اپنے

[1] غمز العیون البصائر شرح الاشباہ والنظائر مع الاشباہ الفن الاول ادارۃ القرآن کراچی ١/ ١٣٧

[2] ردالمحتار کتاب البیوع داراحیاء التراث العربی بیروت ۴/ ١٦

| لایلدغ المؤمن من جحر واحد مرتین[1]۔ | مومن ایک سوراخ سے دو بار نہیں ڈسا جاتا (ت) |
| --- | --- |

خاص گورنمنٹ، کون گورنمنٹ، وہ وہ جس نے کہا میں تمہارے لئے پیام امن لایا ہوں وہ وہ جس نے کہا مذہبی باتوں کے متعلق وہی پالیسی ہے اس میں کوئی تغیر نہیں، وہ وہ جس نے کہا حقوق مساجد کا ہمیشہ لحاظ رکھا جائیگا اور سب مسلمانوں کے اطمینان کے قابل فیصلہ کیا جائے گا اسے چھوڑ کر میونسپلٹی کی رحمت پر بھروسا کرنا وہاں اپنے منہ حرمت اسلامیہ کو پامالی کے لئے خود پیش کرنا اور اس کے ازالہ کی امید چونگی سے رکھنا کس درجہ بد قسمتی ہے۔

**(۳۲)** میونسپلٹی اگر موافق بھی ہوتی تو فیصلہ خاص گورنمنٹ کے بعد اس سے نقض کی امید کتنی غلط امید ہے۔

**(۳۳)** بفرض غلط اگر میونسپلٹی آپ کو لکھ بھی دے کہ ہاں یہ زمین خاص مسجد کی ہے چونگی کا اس پر کچھ دعوی نہیں تو کیا وہ اس حکم حتمی گورنمنٹ کو بھی منسوخ کردے گی کہ یہ ضرور ہے کہ عام پبلک اور نمازی اسے بطور سڑک کے استعمال کرنے کے مجاز ہوں اور جب یہ برقرار رہا تو وہ کیا ہے جسے آپ میونسپلٹی سے خاص کرلیں گے جس کے سبب اس اپنے اقرار اشد حرام وہتک اسلام کو زائل کرلیں گے۔

**(۳۴)** بفرض باطل یہ بھی ممکن سہی تو ایک امید موہوم کے لئے، جس کا نہ وقوع معلوم نہ سال دس سال مدت معلوم، اس وقت ایسا حرام وہتک اسلام کو ہتک کے لئے خود پیش کرنا کس شریعت نے جائز کیا ہے۔

**(۳۵)** موہوم ہونے کی یہ حالت ہے کہ خود بھی اس کے حصول پر اطمینان نہیں تقریر میں عبارت مذکورہ کے متصل ہے اگر نہ ملا تو ہم مجبور ہیں ویسا ہی تصور کرینگے جیسا کہ اس وقت دہلی کی جامع مسجد میں انگریزوں کو جوتا پہنے آنے سے روک نہیں سکتے مجبور کس نے کیا، آپ تجویز نکالو، آپ پیش کرو، آپ منظور کراؤ، آپ خوشیاں مناؤ، اور پھر مجبور کے مجبور۔ انگریزوں کا جوتا پہنے پھرنا اگر وہاں کے مسلمانوں کی خوشی سے ہے تو ان پر بھی الزام ہے اگرچہ آپ پر اشد ہے کہ کہاں نادرًا گاہے ماہے کسی انگریز کا آنا اور کہاں یہ شبانہ روز کی پامالی، گوبر لید متالی، اور اگر مسلمانوں نے اس کی اجازت نہ دی تو یہ آپ کی تو خود کردہ ہے اس کا اس پر قیاس کیسا!

**(۳۶)** سب جانے دیجئے امید و موہوم و مظنون سب سے گزر کر بفرض محال میونسپلٹی سے اس کا استحصال

[1] صحیح البخاری کتاب الادب باب لایلدغ المؤمن الخ قدیمی کتب خانہ کراچی ۲/ ۹۰۵، سنن الدارمی باب لایلدغ المومن من جحر مرتین نشر السنة ملتان ۲/ ۲۲۷

اور مرور واستعمال کا بالکلیہ زوال سب قطعی و یقینی ٹھہرا لیجئے پھر الزام کیا دفع ہوا، کیا کوئی گناہ حلال ہوسکتا ہے جبکہ ایک زمانہ کے بعد اس کا زوال یقینی ہو، یوں تو شراب وزنا بھی حلال ہوجائیں گے کہ ہمیشہ کے لئے نہ وہ مستقر نہ یہ مستمر، **ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم**۔ یہ ہے وہ تقریر "مسجد کانپور کے فیصلہ پر ایک نظر" جس پر عوام کو وہ کچھ وثوق وہ کچھ ناز ہے **واستغفر اللہ العظیم**۔

**الحمدللہ** دو استفسار پیشین کے جواب میں یہی چھتیس نظریں کافی ووافی ہیں جن میں اس فیصلہ پر ایک نظر پر بھی پندرہ نظریں ہوگئیں، اور نہ صرف اسی قدر بلکہ مسئلہ وفیصلہ کے پہلوؤں پر کافی روشنی پڑ گئی جس کے بعد عاقل کو امتیاز حق وباطل کے لئے ان **شاء اللہ العظیم** زیادہ کی حاجت نہ رہی جواب باقی استفسارات کا حال بھی یہیں سے کھل گیا لہٰذا ان پر بالاجمال دو چار لفظ لکھ کر کلام تمام کریں **وباللہ التوفیق**۔

## متعلق جواب استفسار سوم

اس کے فقرے فقرے کا رد اوپر گزر چکا، گورنمنٹ نے خود خواہش تصفیہ کی، بہت اچھا کیا، مگر تصفیہ میں یہ تجویز جو خود عالم کے اقرار سے حرام اور بلاشبہہ ہتک حرمت اسلام ہے، عالم نے آپ ہی پیش کی بہت برا کیا، پھر اسے نہایت مسرت خیز وزریں روز وغیرہ وغیرہ کہا اور سخت برا کیا۔

**(۳۷)** [اس تجویز نے کیا دیا اور کیا لیا اس کا موازنہ] نہ کہ قیدیوں کو بلا مقابلہ کسی امر کے چھوڑ دینا چاہا، جواب ایڈریس میں کسی مقابلہ کا اشارہ تک نہیں، لکھنو کے ایک انگریزی اخبار میں ہے کہ بلا شرط چھوڑا گیا، ممکن ہے کہ باہم خفیہ گفتگو میں ذکر شرط آیا ہو، اب سوال یہ ہے وہ شرط کیا تھی اور جزا کے ساتھ ہم قیمت تھی یا بہت گراں، ہمارے سائل فاضل کا بیان ہے کہ بلکہ اس کو مشروط کیا کہ مسلمان آئندہ مقدمات نہ چلائیں، یعنی زمین مسجد سے دست بردار ہوجائیں (دیکھو ہمارے بیانات میں نمبر ۱۷تا۲۰) اور مسجد کی زمین پر بعینہٖ اسی طریقہ کی عمارت نہ تعمیر کریں یعنی جس سے وہ مسجد کے لئے محفوظ رہے اور سڑک کے کام میں نہ آسکے ورنہ عمارت کی کسی ہیأت معینہ سے بحث کے کوئی معنی نہیں تو حاصل شرط مسجد کی مسجدیت کا ابطال اور اس کی زمین کا سڑک میں استعمال اور اس کی حرمت کا اسقاط وابتذال تھا، اسی کی پابندی سے عالم نے یہ اخیر ناشدنی تجویز نکالی جو منظور ہو کر نظیر ہوگئی اور جس نے ہمیشہ کے لئے تمام مساجد ہند کی حرمت بیچ ڈالی۔ اب اس کا اور جزا یعنی رہائی ملزمان کا موازنہ کر لیجئے خاص اشخاص کی قید ضرر خاص تھا اور وہ بھی جسمانی اور وہ بھی منقطع اور مساجد کی بیحرمتی وابطال مسجدیت اور اس کے خود پیش کرنے پھر منظور کرانے، پھر اس پر اظہار رضا ومسرت سے ہمیشہ کے لئے اس کا نظیر بننا کتنا سخت ضرر عام تھا اور وہ بھی دینی اور وہ بھی مستمر، اسی کو عالم نے خود کہا تھا

کہ شعار اسلام کے ہتک ہونے میں کسی کو شبہہ نہ رہا، ایک مسجد کا ضرر ضرر عام ہے کہ مسجد عام مسلمانوں کی عبادت گاہ ہے، نہ کسی خاص کی، اور ضرر عام ضرر خاص سے اقوی، اسی پر مبنی ہے فتح القدیر و بحر الرائق و درر و غرر و تنویر الابصار و در مختار وغیرہا معتمدات اسفار کا مسئلہ کہ **مسجد ضاق وبجنبه ارض لرجل** [1] **الخ** (جب مسجد تنگ ہو جائے اور اس کے پہلو میں ایک شخص کی زمین ہو۔ت) جب صرف نمازیوں پر جگہ کی تنگی ایسا ضرر مہم سمجھی گئی تو مسجد کی مسجدیت کا ابطال شعار اسلام کا وہ ہتک وابتذال اور پھر نہ ایک مسجد کے بلکہ قاعدہ مستمرہ مساجد کیلئے کس درجہ اشد واشنع ضرر عام مسلمین وضرر نفس اسلام ودین ہے عقل ونقل وعرف وشرع کا قاعدہ تو وہ تھا کہ ضرر عام سے بچنے کو ضرر خاص کا تحمل کرتے ہیں، اشباہ والنظائر میں ہے:

| **یتحمل الضرر الخاص لاجل دفع الضرر العام** [2]۔ | عام ضرر سے بچنے کے لئے خاص ضرر کو اپنایا جاسکتا ہے۔ت) |
|---|---|

یہاں چند روزہ خفیف ضرر خاص چند اشخاص سے بچنے کو اتنا عظیم ضرر عام واضرار اسلام مستمر ومدام گوارا کیا، اب سوا اس کے کیا کہئے کہ "**یٰلَیْتَ قَوْمِیْ یَعْلَمُوْنَ ۙ ﴿۲۶﴾**" [3] (کسی طرح میری قوم جانتی۔ت)

**(۳۸)** عموم وخصوص ضرر سے قطع نظر آخر اتنا تو عالم کو بھی اقرار ہے کہ اس میں ہتک حرمت اسلام ہے پھر کون سی شریعت ہے کہ بعض اشخاص کو قید سے چھڑانے کے لئے مسجدیں بھینٹ چڑھانا اور ان کی حرمتیں پامال کرانا اور اس پامالی کو نظیر مستمر بنانا حلال ہے، زید کا باپ بیمار تھا اور بھائی کو زکام، ایک بڑا ڈاکٹر جس کے ہاتھ میں اللہ عزوجل نے ان بیماریوں کا یقینی علاج رکھا تھا دور سے اسے سن کر آیا، اور آیا بھی کیسا، یہ کہتا آیا میں تمہارے لئے پیام شفا لایا ہوں اور خاص تصریحًا برادر وپدر دونوں کا نام لے کر کہا کہ اسے بھی دوا دوں گا اور اس کا بھی خاص توجہ سے پورا اطمینان بخش معالجہ کروں گا، بااینہمہ زید نے اپنے وہم خواہ کسی کمپوڈر کے کہنے سے یہ خیال دل میں پکا لیا کہ باپ جب تک زندہ ہے بھائی کو دوا نہ دی جائیگی، لہذا بھائی کا زکام جانے کے لئے باپ کو قتل کر دیا، ایسی صورت کو کیا کہیں گے، یا نہ سہی یہی فرض کرلیجئے کہ ڈاکٹر نے وہ کچھ کہہ کر خود بھائی کے علاج کو باپ کی موت پر مشروط کر دیا، کیا اس صورت میں بھائی کا

---

[1] فتح القدیر کتاب الوقف فصل اختص المسجد باحکام مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر ۵/ ۴۴۵، بحر الرائق کتاب الوقف فصل فی احکام المسجد ایچ ایم سعید کمپنی کراچی ۵/ ۲۵۵، الدرر الحکام شرح غرر الاحکام کتاب الوقف مطبعۃ احمد کامل ۲/ ۱۳۶

[2] الاشباہ والنظائر الفن الاول تنبیہ یحتمل ضرر الخاص لاجل دفع ضرر العام ایچ ایم سعید کمپنی کراچی ۱/ ۱۲۱

[3] القرآن الکریم ۳۶/ ۲۶

زکام کھونے کو باپ کا قتل روا ہے۔

**(۳۹)** استفسار یہ نہ تھا کہ ملزم شرط پر چھوٹے یا بلا شرط، جس کا یہ جواب دیا گیا، بلکہ سوال یہ تھا کہ ان کی آزادی کے بعد اور کیا منازعت رہ گئی تھی جسے عالم نے قطع کیا اور کیونکر قطع کی، یہاں بھی بعض اصحاب نے استفسارات کو دیکھ کر کہا تھا کہ ان کی حکمت سمجھ میں نہ آئی کس کس غرض سے یہ امور دریافت کئے ہیں ہمارے استفسار دوم کی حکمت اوپر معلوم ہوچکی، اس سوم کا فائدہ یہ تھا کہ یہاں دو ہی نزاعیں تھیں، گورنمنٹ کا ملزموں پر دعوی، مسلمانوں کو زمین پر دعوی۔ گورنمنٹ نے عالم سے مصالحت کی، مصالحت یک طرفہ تو تھی نہیں اور رہائی ملزمان کوئی فعل مشترک نہ تھا کہ فریقین نے کیا، اور طرفین سے قطع نزاع متحقق ہوا، وہ تو تنہا فعل گورنمنٹ تھا کہ خود ہی وہ اسے بجالائی اور اپنی طرف سے قطع نزاع کی، اس کے بعد دوسری نزاع کیا تھی کہ ادھر سے قطع کی گئی، لاجرم اس کا جواب یہی تھا کہ گورنمنٹ نے قیدی چھوڑے مسلمانوں نے مسجد چھوڑی، ولہٰذا سائل فاضل نے استفسار دوم کی طرح سوم کے جواب سے بھی پہلو تہی کی اور وہ زائد بات لکھ کر اس گول مبہم پر قناعت فرمائی کہ گورنمنٹ اور مسلمانوں سے مقدمات اور اس کے ضمن میں باہم کشیدگی و منازعت تھی جس کو عالم نے قطع کردیا۔ سوال تھا منازعت کیا تھی کیونکر قطع کی؟ جواب ہوا کہ تھی اور قطع کی غرض یہاں کے بعض اصحاب فائدہ استفسارات نہ سمجھیں مگر سائل فاضل نے خوب سمجھا اور اپنی احتیاط کا حق ادا کیا۔

## متعلق جواب استفسار چہارم

قبضہ کی کافی بحث اوپر گزری کہ زمین پر قبضہ دینا نہ ٹھہرا بلکہ ہوا پر۔

**(۴۰)** [زعم حصول قبضہ کارد] رہا ممبروں کا کہنا ہم عمارت کی اجازت دیں گے جو قانوناً وعرفاً قبضہ ہے اگرچہ گورنر جنرل لفظ قبضہ کو اپنی زبان سے نہ کہیں، شرعاً راستہ پر چھجا نکالنے چھتا پاٹنے کا ہر شخص کو اختیار ہے اگر کوچہ غیر نافذہ ہو تو سب اہل کوچہ کی اجازت سے، اور شارع عام ہو تو سلطان کی اجازت سے بلکہ بلااجازت سلطان بھی نکالنے سے گنہگار نہ ہوگا اگرچہ مزاحمت کے بعد تار دینا واجب ہوگا۔ عالمگیری میں ہے:

| | |
|---|---|
| ان اراد احداث الظلة فی سکة غیر نافذة یعتبر فیه الاذن من اهل السکة وهل یباح احداث الظلة علی طریق العامة ذکر الطحاوی انه یباح ولایاثم قبل ان یخاصمه | اگر کوئی بند گلی میں چھتہ بنانا چاہے تو گلی والوں کی اجازت معتبر ہوگی، اور کیا شارع عام پر کوئی چھتہ بنا سکتا ہے، تو امام طحاوی نے مباح کہا ہے اور اس وقت تک گنہگار نہ ہوگا جب تک کوئی مخاصمت نہ کرے اور مخاصمت کے |

| احد وبعد المخاصمة لایباح الاحداث والانتفاع ویأثم بترك الظلة كذا فی الفصول العمادیة، ولیس لاحد من اھل الدرب الذی ھو غیر نافذ ان یشرع كنیفا ولامیزابا باذن جمیع اھل الدرب اضر ذلك بھم اولم یضر ھكذا فی الخلاصة[1]۔ | بعد نہ بنانا مباح ہوگا اور نہ ہی اس سے انتفاع جائز ہوگا اور اس کو باقی رکھنے سے گنہگار ہوگا، جیسا کہ فصول عمادیہ میں ہے، اور کسی کو تنگ بند گلی میں کوڑا ڈالنا اور پر نالہ لگانا گلی والوں کی اجازت کے بغیر جائز نہیں خواہ گلی والوں کو ضرر ہو یا نہ ہو، خلاصہ میں یونہی ہے۔(ت) |
|---|---|

اور غالبًا انگریزی قانون میں بھی چونگی اجازت سے ایسا ہو سکتا ہے اسے کوئی عاقل راہ یا سڑک کی زمین پر قبضہ نہ کہے گا اور دور کیوں جائیے لکھنو میں بام نشینان بازار کی کثرت سنی جاتی ہے شرعًا عرفًا قانونًا کسی طرح وہ دکانوں پر قابض نہیں۔

**(۴۱)** جواب ایڈریس کا وہ جملہ کہ میں اس کو کچھ وقیع والم نہیں خیال کرتا کہ زمین کس کے قبضہ میں رہے گی، اس کے سمجھنے میں بہت غلطی کی گئی بحث قبضہ وقیع نہیں یعنی فضول ہے اس کی دو صورتیں ہیں ایک یہ کہ قبضہ کسی خاص کا ہو، اس سے ہمیں غرض نہیں۔ دوسرے یہ کہ ہم کسی خاص قبضہ کو ہرگز روانہ رکھیں گے، لہذا اس کی بحث فضول ہے، وہ بات کہ اگرچہ گورنر جنرل لفظ قبضہ کو اپنی زبان سے نہ کہیں معنی اول بتاتی ہے حالانکہ مراد قطعًا معنی ثانی میں ہے کہ اس کے متصل ہی، جواب ایڈریس میں ہے مگر یہ ضروری ہے کہ عام پبلک اور نمازی اسے بطور سڑک کے استعمال کرنے کے مجاز ہوں یعنی قبضہ عام ہونا ضروری ہے خصوصیت کی بحث لایعنی ہے، تو ذکر نفی قبضہ کو نفی ذکر قبضہ پر حمل کرنا صریح مغالطہ یا کھلی غلطی ہے۔ ممبر متعینہ نے صاف صاف کہہ دیا کہ یہی قبضہ ہے یعنی اور میں نے مان لیا کہ سالبہ مرادف موجبہ ہے ایسا قبضہ عالم صاحب یا کوئی مسلمان ممبر صاحب اپنے گھر کے لئے بھی گوارا کریں گے یا یہ خاص اللہ عزجلالہ کے گھر کے لئے ہے غرضکہ قبضہ خود ممبر متعینہ کی زبان سے طے کرالیا۔ جی نہیں بلکہ خود اپنی زبان سے قبضہ کا قضیہ طے کردیا کہ چھت ہماری اور مسجد کی زمین پر سڑک جاری، لاحول ولاقوۃ الاباللہ العلی العظیم۔

[1] فتاوٰی ہندیۃ کتاب الجنایات الباب الحادی عشر فی جنایۃ الحائط نورانی کتب خانہ پشاور ۶/ ۴۰

## متعلق جواب استفسار پنجم

**(۴۲)** [مصالحت اس پر کی کہ مسجد مسجد کیا بلکہ وقف بھی نہ ٹھہرے] عالم کی پیش کردہ دوسری تجویز جس پر فیصلہ ہوا تقریر مذکور عالم میں صرف ان لفظوں سے ہے: اس وقت میں نے یہ صورت پیش کی کہ سردست ہم کو دالان کی چھت پر قبضہ دے دیں الخ، اس میں کہیں کسی کی ملک نہ ہونے کا تذکرہ نہیں مگر سائل نے اسے ان لفظوں سے بیان کیا تھا کہ بعد رد وقدح عالم کی رائے سے طے پایا ہے کہ سردست ملک اس زمین پر کسی کی ثابت نہ کی جائے کیوں کہ مسلمانوں کے نزدیک یہ وقف ہے قبضہ زمین پر مسلمانوں کا دلایا جائے، اس پر یہ استفسار پنجم تھا کہ یہ کسی کی ملک ثابت نہ ہونے کی قرار داد صرف عالم کے متخیلہ میں رہا یا باتفاق فریقین طے ہوا اس کا یہ جواب ہے کہ زمین کی ملکیت گورنمنٹ اپنی ہی سمجھتی تھی ممبر سے عالم نے صاف کہہ دیا اور کہلوالیا کہ ملک وقف میں کسی کے لئے نہیں ہوتی اور اسی واسطے ہم اپنے لئے بھی ثابت کرنے کے درپے نہیں۔ اس جواب میں بہت خلط مبحث ہے۔ ملک کا اطلاق دو۲ معنی پر آتا ہے اول اختصاص مانع کہ ابتداءً اس کے لئے قدرت تصرف شرعی ثابت کرے اور اس کے غیر کو بے اس کی اجازت کے تصرف سے مانع ہو جیسے زید کا مکان زید کی ملک ہے، فتح القدیر میں ہے:

| | |
|---|---|
| الملك هو قدرة يثبتها الشارع ابتداء على التصرف فخرج نحو الوكيل[1]۔ | ملکیت وہ قدرت ہے جسے شارع نے تصرف کے لئے ابتداءً ثابت کیا ہو تو وکیل جیسے تصرف خارج ہوگئے (ت) |

اشباہ میں ہے:

| | |
|---|---|
| وعرفه في الحاوي القدسي بانه الاختصاص الحاجز[2]۔ | اور حاوی قدسی نے اس کی تعریف یوں کی ہے وہ اختصاص جو دوسرے کی مداخلت سے مانع ہو۔ (ت) |

بایںمعنی تمام اوقاف علی الصحیح المفتی بہ اور خصوصاً مساجد باجماع امت اللہ عزوجل کے سوا کسی کی ملک نہیں، **قال الله تعالٰی "وَّ اَنَّ الْمَسٰجِدَ لِلّٰهِ"**[3] (اللہ تعالٰی نے فرمایا: اور یہ کہ مسجدیں اللہ ہی کی ہیں۔ ت) دوم۲ بمعنی قدرت تصرف شرعی، عنایہ میں ہے: **الملك هو القدرة على**

---

[1] فتح القدیر کتاب البیوع مکتبہ نوریہ رضویہ سکھر ۵/ ۴۵۶

[2] الاشباہ والنظائر الفن الثالث القول فی الملک ادارۃ القرآن کراچی ۲/ ۲۰۲

[3] القرآن الکریم ۷۲/ ۱۸

التصرف فی المحل شرعاً[1] (ملکیت، یہ محل تصرف شرعی کی قدرت ہے۔ت) بایں معنی متولی کو مالک او قاف کہہ سکتے ہیں۔ خزانۃ المفتین وفتاوی عالمگیریہ میں ہے:

| لوادعی المحدود لنفسه ثم ادعی انه وقف الصحیح من الجواب ان کان دعوی الوقفیة بسبب التولیة یحتمل التوفیق لان فی العادة یضاف الیه باعتبار ولایة التصرف والخصومة[2]۔ | اگر پہلے محدود رقبہ کا دعوی اپنے لئے کیا پھر وقف ہونے کا دعوی کیا تو صحیح جواب یہ ہے کہ اگر وقف کا دعوی تولیت کی بناء پر کیا تو پھر اس کے دونوں دعووں میں موافقت پیدا کی جاسکتی ہے کیونکہ عادتًا وقف متولی کی طرف تصرف اور منازعت میں منسوب ہوتا ہے (ت) |
|---|---|

یہ دونوں معنی خود اسی جواب استفسار میں موجود، اول کہا: ملک وقف میں کسی کے لئے نہیں ہوتی۔ اس کے متصل ہی اپنے مشیر قانونی کا قول نقل کیا کہ ہماری ملک غصب سے نہیں چلی گئی۔ ظاہر ہے کہ گورنمنٹ ہر گز کسی وقت اس حصہ مسجد میں اپنی ملک بمعنی اول کی مدعی نہ ہوئی اس پر یہ کبھی نہ کہا گیا کہ یہ گورنمنٹی زمین ہے تم نے اسے مسجد کرلیا تھا اب گورنمنٹ اسے واپس لیتی ہے بلکہ دعوی اگر تھا تو اختیار تصرف کا اس کی نفی امر طے شدہ میں نہ ہر گز عالم نے کی نہ ممبر سے کہلوائی نہ صاف ناصاف بلکہ صاف صاف اس کے اثبات پر فیصلہ ہوا کہ یہ امر ضروری ہے کہ عام پبلک الخ۔

**(۴۳)** ہر قوم اپنی اصطلاح پر کلام کرتی اور سمجھتی ہے قانون اور اہل قانون کی اصطلاح میں زمین مسجد یا وقف مسجد کو ملک مسجد کہتے ہیں بلکہ اس اصطلاح کا پتا شرع مطہر میں بھی ہے۔ واقعات حسامیہ وخزانۃ المفتین وفتاوی ہندیہ میں ہے:

| لایمکن تصحیحه تملیکا بالهبة للمسجد فاثبات الملك للمسجد علی هذا الوجه صحیح[3]۔ | مسجد کو ہبہ کرنے سے تملیک کی تصحیح ممکن نہیں جبکہ اس طریقہ سے مسجد کے لئے ملکیت کا اثبات صحیح ہے (ت) |
|---|---|

تو یہ طے کرنا ملک اس زمین پر کسی کی نہ ثابت کی جائے یہ طے کرنا ہے اسے مسجد کی شے نہ مانا جائے

[1] العنایة علی ہامش فتح القدیر کتاب البیوع مکتبۃ نوریہ رضویہ سکھر ۵/ ۴۵۵

[2] فتاوی ہندیة کتاب الوقف الباب السادس فی الدعوی الخ نورانی کتب خانہ پشاور ۲/ ۴۳۱

[3] فتاوی ہندیة کتاب الوقف الباب الحادی عشر فی المسجد نورانی کتب خانہ پشاور ۲/ ۴۶۰

اور اب یہ کہنا ضرور صحیح ہے کہ چنانچہ گورنمنٹ نے ایسا ہی کیا۔

## متعلق جواب استفسار ششم

**(۴۴)** یہاں "سردست" کے معنی جس حکمت کے لئے دریافت کئے تھے وہ کارگر ہوئی بتانا پڑا کہ سردست کے معنی ممبر متعینہ سے صاف کہہ دئے گئے کہ ہم تخلیص شرکت مرور کے لئے ہمیشہ چارہ جوئی کرتے رہیں گے، یعنی اس وقت ہماری یا مسجد کی ملک ثابت ہوجائے گی فی الحال کسی کی نہ رکھو تو صاف کھل گیا کہ ملک سے وہی معنی مراد لئے جو اصطلاح قانون ہے یا معنی دوم بہر حال مطلب یہ ہوا کہ فی الحال زمین مسجد کو وقف نہ ٹھہرایا جائے آئندہ ہم کوشش کرینگے کہ وقف قرار پائے ایک اسلامی عالم کہ الٰہی گھر کی حمایت کو چلا ہو اس کے لئے اس سے زیادہ شنیع بات اور کیا ہوگی کہ اپنے منہ سے مسجد درکنار سرے سے فی الحال اسے وقف ہی نہ ٹھہرانے کی تجویز پیش کرے۔ رہی آئندہ کی کوشش اس کا مفصل حال اوپر گزرا کہ یہ محض نہاں خانہ خیال میں رہا یا کہا اور منظور نہ ہوا اس کا قرارداد ہرگز نہ ہوا اور جو کچھ برائے گفتن تھا تصفیہ ہوتے ہی اسے خود ہی منسوخ و ممسوح کردیا اور اس کا خیال تک مسلمانوں کے دلوں سے چھیل ڈالنے کا پورا ذمہ لیا**فاعتبروا یااولی الابصار** ممبر متعینہ نے یہ بھی صاف صاف کہہ دیا کہ جب قانون بن جائے گا تو خواہ نخواہ یہ مسئلہ بھی طے ہوجائے گا۔ جی مسئلہ تو ابھی طے ہو گیا اور وہی قانون کے لئے مادہ ہوگیا دیکھو نمبر ۲۶ تا ۳۰ ہم اس وقت اس خواہش کو پورا نہیں کرسکتے یعنی مسجد کو مسجد بالائے طاق وقف بھی نہیں مان سکتے۔ یہ ہے جو عالم نے طے کیا ہے۔ **فانا للہ وانا الیہ راجعون**۔

## متعلق جواب استفسار ہفتم

**(۴۵)** [یہ مصالحت ایک شخصی کارروائی ہے اور اس کے روشن ثبوت] یہاں تک بعض استفساروں کے منشا کو سائل فاضل نے سمجھ لیا اور جواب سے اعراض یا ابہام کی طرف عدول کیا جیسے استفسار دوم وسوم اور باقی میں جواب صحیح کی راہ ہی نہ تھی ان میں طریق اعتذار لیا اور بن نہ پڑا۔ اس ہفتم میں بظاہر منشاء سوال خیال میں نہ آیا، منشا یہ تھا کہ عالم نے جس بات پر فیصلہ کیا قطعًا اسی کے اقرار سے خلاف احکام وہتک حرمت اسلام ہے۔ اب الزام کے لئے تین صورتیں ہیں: ایک معافی وہ صورت جبر واکراہ شرعی ہے، یہ استفسار کی شق اول تھی کہ عالم کو گورنمنٹ نے حکمًا مجبور کیا۔ دوم اشترک کہ الزام تام ہے مگر نہ صرف عالم بلکہ عام مسلمانان ذی تعلق پر جبکہ انہوں نے اس کارروائی کے لئے عالم کو وکیل بنا کر بھیجا ہو یہ دوسری شق تھی کہ یا

مسلمانوں نے اپنی طرف سے مامور کیا اور اس میں عالم کا نفع یہ تھا کہ اگرچہ کبیرہ شدیدہ واقع ہوا مگر اوروں کو عالم پر سخت شنیع ملامتیں کرنے کا (جن کی شکایت اس سوال کے ساتھ خط میں آئی) موقع نہ ہوگا کہ وہ خود بھی اسی بلا میں مبتلا ہیں۔ سوم عالم و من معہ کا انفراد اور اضرار اسلام میں استبداد، یہ تیسری شق تھی کہ یا وہ بطور خود گیا، اس کے جواب میں دو شق اخیر کی صراحةً اور اول کی ضمناً نفی کی کہ عالم کو عام مسلمانوں نے طلب نہ کیا نہ وہ از خود گیا بلکہ مقدمہ کانپور کے کارکنوں نے باصرار بلایا، یہاں سے ظاہر کہ وہ کارکن عام مسلمانوں کے صحیح نائب مناب نہ تھے ورنہ ان کا بلانا عام مسلمانوں کا طلب کرنا کیوں نہ ہوتا اور جب ایسے نہ تھے اور معاملہ عام مسلمانوں کا تھا نہ کہ تنہا ان خاص کا، تو خاص کے بلائے پر جانا عام کا قائم مقام کیونکر کردے گا، تو مآل وہی ہوا کہ خود گیا۔

**(۴۶)** بالفرض وہ کارکن عام مسلمین کے صحیح قائم مقام تھے یا خود عام مسلمانوں نے عالم کو بھیجا تو کیا انہوں نے کہہ دیا تھا کہ اصل معاملہ پر پانی پھیر دینا فیصلہ پر ایک نظر میں مسلمانوں سے گفتگو اور عالموں سے مشورہ تک تو صرف تدبیر اول تھی بھیجنے والوں نے اسی کے لئے بھیجا تھا جب ممبر نے اسے نامنظور کیا عالم کی وکالت ختم ہوچکی، اسے اپنی رائے سے ایسی تدبیر حرام وخلاف احکام وہتک اسلام نکالنے اور اسے مسلمانوں کے سر ڈالنے کا کیا اختیار تھا، لاجرم اشتراک ہرگز نہیں بلکہ اضرار اسلام میں استبداد ہے پھر ملامت مسلمانان کی شکایت کیوں ؎

تنکی المحب وتشکو وھی ظالمۃ　　　کالقوس تصمی الرمایا وھی مرنان

(محب کو ہلاک کرتی ہے اور شکایت کرتی ہے حالانکہ خود ظالم ہے کمان کی طرح کہ تیر ہلاک کریں اور یہ جنبش دے)

**(۴۷)** عالم نے خود ممبر سے یہ کہہ کر کہ میرا کام مسئلہ بتادینے کا ہے خدا کے گھر کا معاملہ ہے میرا گھر نہیں الخ اور تقریر عالم میں ہے احکام مذہبی میں کچھ نہیں دخل دے سکتا اگر رضامندی نہیں ہوتی حکام کو اختیار ہے میں اس سے زیادہ کچھ نہیں کرسکتا، اپنی وکالت کو ختم کردیا تھا، پھر خودرائی کا اسے کیا اختیار تھا اس کا عذر یہ بتایا ہے کہ مگر ممبر متعینہ نے کہا ہم کو تمہاری رائے پر اعتماد ہے ہم علماء کی مجلس جمع نہ کریں گے تم اپنی رائے کہہ دو۔ **الحمدللہ** ظاہر ہوگیا کہ اب یہاں سے عام مسلمانوں کا وکیل نہ تھا بلکہ فریق ثانی کا جس نے اس پر اعتماد کیا، تو اس کی یہ کارروائی ہرگز مسلمانوں کی نہیں ٹھہر سکتی بلکہ ایک وکیل گورنمنٹ بلکہ ایک وکیل ممبر کی کارروائی ہے جس کا اثر صرف ممبر کی ذات تک محدود ہے۔

**(۴۸)** علماء سے مشورہ نہ لینے کو ممبر کے سر رکھا جاتا ہے مگر فیصلہ پر ایک نظر کی تقریر تو صاف کہہ رہی ہے کہ عالم خود ہی اس سے باز رہا اور بالقصد اس سے انحراف اور اپنی رائے پر توکل کیا تقریر مذکور میں ہے

میں نے چاہاکہ عام طور پر علما سے مشورہ لوں مگر مجھے اخفائے راز کی ذمہ داری اس سے مانع ہوئی اپناذاتی خانگی معاملہ ہوتا تو ایک بات تھی عام مسلمانوں کا معاملہ اور انہیں سے اخفاء گورنمنٹ کا اگر کوئی راز تھا تو کیا ضرور تھا کہ گورنمنٹ کا نام لیا جاتا اس کا کوئی خفیہ ارادہ ظاہر کیا جاتا در بارہ مسئلہ علماء سے استشارہ کہ فلاں صورت کا کیا حکم ہے کون سا افشائے راز تھا شرعی مسئلہ اور خاص حرمت اسلام سے متعلق اور عام مسلمانوں سے اس کا تعلق اور راز کی کوٹھری میں بند۔ بحمداللہ یہ توصاف ہوگیا کہ ایک شخص کی شخصی کارروائی ہے جس میں نہ عام مسلمان شریک نہ علماء کو خبر، ایسی کارروائی جس قابل ہے ظاہر ہے۔

**(۴۹)** آگے ممبر کا قول لکھا ہم بالکل گفتگو منقطع کرتے ہیں اور صرف ایک گھنٹے کی مہلت ہے یہاں یہ بتایا جاتا ہے کہ جلدی کی اور مہلت نہ دی اور گھبرالیا اس لئے ہم نے مسجد نہ ایک مسجد بلکہ ہندوستان کی سب مسجدیں نذر کردیں، اس عذر کی خوبی ظاہر ہے نزاع میں فریق ثانی سب کچھ کرتا ہے گھبرالینے پر گھبراجانا کیوں ہوا مہلت کے جواب میں کیوں نہ انہیں سے مشورہ لینے کے لئے کافی مہلت ملنا ضرور ہے ورنہ گورنمنٹ کو اختیار ہے میں اس سے زیادہ کچھ نہیں کرسکتا، یہ کہہ کر دیکھا تو ہوتا کہ آشتی خواہ گورنمنٹ کیا کہتی، حرمت اسلام کیسی برقرار رہتی، حفظ حقوق مذہب میں گورنمنٹ کی نامبدل پالیسی کیا کچھ نفع پہنچاتی، وہ امن جس کا پیام ہی لے کر گورنمنٹ کا آنا ہوا تھا کیسا کچھ مبارک رنگ دکھاتی، اسی لئے تو حدیث میں ارشاد ہوا:

| | |
|---|---|
| التأنی من الرحمٰن والعجلة من الشیطان[1] ۔ والعیاذ باللہ العزیز المستعان۔ | تاخیر رحمان کی طرف سے ہوتی ہے اور عجلت شیطان کی طرف سے، اللہ تعالٰی غالب مددگار کی پناہ۔ (ت) |

اس کے بعد جو کچھ کہا گیا اس کے فقرے فقرے کا رد اوپر آگیا **وباللہ التوفیق۔**

**(۵۰)** غرض الزامات شرعیہ قطعیہ یقینا قائم ہیں اور بشدت قائم، کبائر شدیدہ عدیدہ کے ارتکاب قطعًا لازم ہیں اور بقوت لازم۔ اس سب پر ظلم بر ظلم برات کی فکر وکاوش اور اس کارروائی ہتک حرمت اسلام کو صحیح وصواب بنانے کی کوشش ہے حاشا حق طلبی کی یہ راہ نہیں ؎

دانم نرسی بکعبہ اے پشت براہ　　کیں راہ کہ تو میروی بہ انگلستان ست

(اے مسافر مجھے معلوم ہے کہ تو کعبہ نہیں پہنچے گا کیونکہ جس راستہ پر تو چل رہا ہے وہ انگلستان کا ہے)

**نسأل اللہ العفو والعافیة۔**

---

[1] جامع الترمذی ابواب البر باب ماجاء فی التأنی امین کمپنی دہلی ۲ /۲۲، کنز العمال حدیث ۵۶۷۵ موسسة الرسالہ بیروت ۳ /۱۰۱

## بلکہ سبیل نجات اس میں منحصر کہ

**اولاً:** عالم اور جو جو مسلم اس کارروائی میں شریک تھے سب اس شنیع وسخت فظیع کبیرہ خمیر صدہا حرام وہتک حرمت اسلام سے بصدق دل توبہ کریں رب المساجد جل جلالہ کے حضور خاک مذلت پر ناک رگڑیں، اپنے سروں پر خال اڑائیں، سر برہنہ بادل گریاں وچشم بریاں اس کے حبیب صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم کا دامن پکڑ کر دست ضراعت پھیلائیں اور ہر ایک کہے: اللّٰھم انی اتوب الیك منھا لاارجع الیھا ابدا الٰھی! میں ان تمام حرکات شنیعہ سے تیری طرف توبہ کرتا ہوں اب ایسا نہ کروں گا۔

**ثانیاً:** بکثرت اخباروں اشتہاروں میں صاف صاف بلا تاویل اپنے جرائم کا اعتراف اور اپنی توبہ اور اس کارروائی کی شناعت کی خوب اشاعت کریں کہ جس طرح عالم کے اعتماد پر عوام میں اسکی خوبی کا دند (شور) ہند کے گوشہ گوشہ میں مچا یوں ہی بچہ بچہ کے کان تک عالم کی توبہ اور اس کی شناعت کا اعلان پہنچے، حدیث میں ارشاد ہوا:

| | |
|---|---|
| اذاعملت سیئۃ فاحدث عندھا توبۃ السر بالسرو العلانیۃ بالعلانیۃ[1]۔رواہ الامام احمد فی کتاب الزھد والطبرانی فی الکبیر والبیہقی فی الشعب بسند حسن جید عن معاذ بن جبل رضی اللہ تعالٰی عنہ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم۔ | جب تو برائی کرے تو اسی وقت توبہ کر، مخفی کی مخفی اور علانیہ کی علانیہ۔اس کو امام احمد نے کتاب الزہد میں اور طبرانی نے کبیر میں اور بیہقی نے شعب الایمان میں حسن جید سند کے ساتھ حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے انہوں نے نبی اکرم صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم سے بیان کیا۔(ت) |

**ثالثاً:** گورنمنٹ کو جو ایسا عظیم مسئلہ غلط باور کرایا ہے جس سے ہمیشہ کے لئے مسجدوں کو سخت خطرہ کا سامنا ہے اپنی تمام ہستی ساری حیثیت پوری کوشش ہمگین طاقت اس کے رفع میں صرف کریں اور شرعی دلائل، فقہی مسائل، ائمہ کے ارشاد، علماء کے فتاوٰی بیش از بیش جمع کرکے یقین دلاویں کہ وہ کارروائی جو پہلے ہم نے بتائی محض باطل وحرام وہتک حرمت اسلام تھی کسی مسجد کی کوئی زمین ہرگز ہرگز راستہ، سڑک، ریل نہر غرض کسی دوسرے کام کے لئے نہیں کی جاسکتی، مسجد حقیقۃً زمین کا نام ہے۔

[1] الزہد لامام احمد بن حنبل دارالدیان التراث القاہرۃ ص ۳۵

چھت اس کا بدل نہیں ہوسکتی نہ ہرگز کسی دوسری زمین یا دس لاکھ روپے گز قیمت خواہ کسی شے سے اس کا بدلنا روا ہوسکے، اگر ایسا نہ کیا تو یہ مسجد اور اس کے سوا جب کبھی کسی مسجد کو عالم اور اس کے ساتھی مسلمانوں کی اس کارروائی سے صدمہ پہنچے گا ہمیشہ ہمیشہ تا بقائے دنیا اس کی ایک ایک بیحرمتی کا روزانہ گناہ عظیم ان کے نامہ اعمال میں ثبت ہوا کرے گا اللہ کی پناہ اس حالت سے کہ قبر میں ہڈیاں بھی نہ رہیں اور ہر ہر لمحہ پر،

| "مَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ مَّنَعَ مَسٰجِدَ اللّٰهِ اَنْ یُّذْكَرَ فِیْهَا اسْمُهٗ وَسَعٰى فِیْ خَرَابِهَا" [1] | اس سے بڑھ کر ظالم کون جو اللہ کی مسجدوں کو روکے ان میں نام خدا لئے جانے سے اور ان کی ویرانی میں کوشش کرے۔ (ت) |
|---|---|

کا وبال عظیم دنیا سے قبر اور قبر سے حشر تک پیچھا نہ چھوڑے، اور یہ عذر مسموع نہ ہوگا کہ ہمیں اس کام کے لئے آدمی نہیں ملتے جیسا کہ یہاں خط میں لکھ کر بھیجا کام آپ کا بگاڑا ہوا ہے آپ پر اس کی تلافی فرض ہے اگرچہ کوئی ساتھ نہ دے، بگاڑنے کو آپ تھے بنانے کو کوئی اور آئے، اس وقت کا استبداد کہ نہ علماء سے پوچھا نہ مسلمانوں سے کہنا اب بھی کام لایئے اور اپنی عاقبت بنایئے اور خدمت کعبہ کی الٹی بانگی مٹا کر سیدھی دکھایئے، راہ یہ ہے اور توفیق اللہ عزوجل کی طرف سے، **ولاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم**۔ اس میں اپنی ذلت نہ سمجھئے اللہ عزوجل کے نزدیک عزت کہ اس کی طرف رجوع لائے اس کے گھر کی بیحرمتی کرانے سے باز آئے، وہ فرماتا ہے: "لَمْ یُصِرُّوْا عَلٰى مَا فَعَلُوْا وَهُمْ یَعْلَمُوْنَ ﴿۱۳۵﴾" [2] (اور اپنے کئے پر جان بوجھ کر اڑ نہ جائیں۔ ت) مسلمانوں کے نزدیک عزت کہ ان کے دین پر تعدی چھوڑی حفظ حقوق مذہب کی طرف باگ موڑی، گورنمنٹ کے نزدیک عزت کہ ایسی عظیم حرمت اسلام کی پامالی جو اس کی نامبدل پالیسی کے بالکل خلاف اس کے مستمر وعدوں کے بالکل مناقض، سات کروڑ رعایا کا دل دکھانے والی روش برطانیہ کو مذہبی دست اندازی کا عیب لگانے والی تھی اٹھادی اور جو بات غلط باور کرائی تھی حق وانصاف سے بدلوادی، **والامر بید اللہ ولاحول ولاقوۃ الا باللہ** (معاملہ اللہ تعالٰی کے دست قدرت میں ہے **لاحول ولاقوۃ الا باللہ**۔ ت) میں ان صاحبوں خصوصًا اپنے قدیمی دوست عالم کو اللہ عزجلالہ کی پناہ دیتا ہوں اس سے کہ انہیں بات کی پچ الٹی راہ دکھائے **معاذ اللہ** "اَخَذَتْهُ الْعِزَّةُ بِالْاِثْمِ" [3] (اسے اور ضد چڑھے گناہ کی۔ ت) کی شامت آڑے آئے، اور اگر خدانا کردہ ایسا ہو تو علماء پر فرض ہے کہ اس کارروائی کا خلاف شرع ومضر اسلام ہونا دلائل ساطعہ سے

---

[1] القرآن الکریم ۲/ ۱۱۴

[2] القرآن الکریم ۳/ ۱۳۵

[3] القرآن الکریم ۲/ ۲۰۶

واضح کریں اوہام خلاف کا رد بالغ فرمائیں، اسلامی اخباروں پر فرض ہے کہ ان تحریرات علماء کو نہایت کثرت واہتمام سے شائع کریں، ایک ایک گوشہ میں ان کی آواز پہنچائیں، اسلامی انجمنوں پر فرض ہے کہ ان کی تائید میں جلسے کریں بکثرت ریزولیوشن پاس کریں گورنمنٹ کو ان کی اطلاعیں دیں، مسلمان امراء وحکام واہل وجاہت پر فرض ہے کہ گورنمنٹ کو اس طرف پے در پے توجہ دلائیں، مسلمان قانون پیشہ پر فرض ہے کہ اس کے استغاثے منتہی کو پہنچائیں غرض ہر طبقہ کے مسلمانوں پر فرض ہے کہ اپنے منصب کے لائق اس میں سعی جمیل بجالائیں، اور بے تکان اتھک جائز کوششیں کرکے اپنی مساجد کو بے حرمتی سے بچائیں، ایسا کروگے تو ضرور حضرت عزت عزجلالہ سے ان شاء اللہ القدیر المستعان کامیاب ہوگے دنیا میں سرخرو آخرت میں مثاب ہوگے کہ وہ فرماتا ہے:

| | |
|---|---|
| "وَ كَانَ حَقًّا عَلَيْنَا نَصْرُ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۴۷﴾"[1]<br>"اِنَّ اللّٰهَ لَا يُضِيْعُ اَجْرَ الْمُحْسِنِيْنَ ﴿۱۲۰﴾"[2] | اور ہمارے ذمہ کرم پر ہے مسلمانوں کی مدد فرمانا، بیشک اللہ نیکوں کا اجر ضائع نہیں کرتا۔(ت) |

والحمد للہ رب العٰلمین، وصلی اللہ وبارك وسلم علٰی سیدنا ومولٰنا وملجأنا وماوٰنا محمد واٰلہ وصحبہ وابنہ وحزبہ اجمعین اٰمین، واللہ تعالٰی اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم، کتبہ عبدہ المذنب احمد رضا البریلوی عفی عنہ بمحمد النبی الامی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم




**مسئلہ ١٨٦:** مسئولہ مولوی نور احمد صاحب ہزاروی از کانپور مدرسۃ البنات

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک مسجد اہل محلّہ پر تنگ ہے اور اس کے گرداگرد جگہ نہیں مل سکتی یا مل سکتی ہے لیکن لوگوں میں اس قدر طاقت نہیں کہ وہ اتنا روپیہ دے سکیں اور پھر مسجد بنوادیں کیونکہ روپیہ بہت خرچ ہوتا ہے اور وہ طاقت نہیں رکھتے اور وہ دوسری جگہ مسجد وسیع تیار کرسکتے ہیں بشرطیکہ پہلی مسجد کی لکڑی وغیرہ دوسری مسجد میں لگادیں وگرنہ دوسری بھی بمشکل تمام نہیں

[1] القرآن الکریم ٣٠/ ٤٧

[2] القرآن الکریم ٩/ ١٢٠ و ١١/ ١١٥ و ١٢/ ٩٠

ہو سکتی، کیااس صورت میں اہل محلّہ دوسری جگہ نئی مسجد اپنے محلّہ میں پہلی مسجد کے سامان سے اور زوائد روپیہ لگا کر بنا سکتے ہیں یانہ؟ اگر بنا سکتے ہیں تو پہلی مسجد کی جگہ کی کس طور سے حفاظت رکھی جائے؟ مدلل و مبرہن طور پر تحریر و بیان فرمایا جائے۔

الجواب: مسجد جب تک مسجد ہے قرآن عظیم کی نص قطعی، ہمارے ائمہ کرام کے اجماع سے اسے ویران کرنا سخت حرام و کبیرہ ہے، اللہ عزوجل فرماتا ہے:

| "وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ مَّنَعَ مَسٰجِدَ اللّٰهِ اَنْ یُّذْكَرَ فِیْهَا اسْمُهٗ وَسَعٰى فِیْ خَرَابِهَا ؕ اُولٰٓىٕكَ مَا كَانَ لَهُمْ اَنْ یَّدْخُلُوْهَاۤ اِلَّا خَآىٕفِیْنَ ؕ۬ لَهُمْ فِی الدُّنْیَا خِزْیٌ وَّ لَهُمْ فِی الْاٰخِرَةِ عَذَابٌ عَظِیْمٌ (۱۱۴)"[1] | اس سے بڑھ کر ظالم کون جو اللہ کی مسجدوں کو ان میں نام الٰہی کی یاد سے روکے اور ان کی ویرانی میں کوشش کرے، ایسوں کو ان میں جانا ہی نہ پہنچتا تھا مگر ڈرتے ہوئے، ان کے لئے دنیا میں رسوائی ہے اور ان کے لئے آخرت میں بڑا عذاب۔ |
|---|---|

ہمارے ائمہ کرام نے بلاخلاف تصریح فرمائی کہ مسجد اگر تنگی کرے اور اس کے قریب اگر کسی شخص کی زمین ہو اور وہ دینے پر راضی نہ ہو تو بحکم سلطان بے اس کی مرضی کے لے کر مسجد میں داخل کرلی جائے اور مالک کو بازار کے بھاؤ سے قیمت دے دی جائے کمانص علیہ فی البزازیۃ والفتح والبحر والدروغیرہا (جیسا کہ اس پر بزازیہ، فتح، بحر اور درو غیرہ میں نص فرمائی گئی۔ت) اگر تنگی کی وجہ سے یہ مسجد ویران کرکے دوسری جگہ بنالینا جائز ہوتا تو جبر ہر گز حلال نہ ہوتا اور وہ صورت کہ سوال میں فرض کی گئی اس کی بنا خود ہی متزلزل ہے جب وہ دوسری مسجد اس سے بڑی بنا سکتے ہیں اگرچہ اس میں اس کے عملے سے بھی مدد لینا چاہتے ہیں تو مہربانی فرما کر بڑی نہیں ایک چھوٹی مسجد دوسری بنالیں کہ دونوں مسجدیں مل کر حاجت پوری کردیں، کس نے واجب کیا ہے کہ سب ایک ہی مسجد میں نماز پڑھیں، غرض جو اللہ سے ڈرے اور اس کی حرمتوں کی تعظیم کرے اللہ اس کے لئے آسانی کی راہ نکال دیتا ہے اور جو بے پروائی کرے تو اللہ تمام جہان سے بے پرواہ ہے،

| "وَمَنْ یَّتَّقِ اللّٰهَ یَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا (۲)"[2] | جو اللہ تعالٰی سے ڈرے تو وہ اس کے لئے راہ بنادیتا ہے۔ |
|---|---|

[1] القرآن الکریم ۲/ ۱۱۴

[2] القرآن الکریم ۶۵/ ۲

| "وَمَنۡ یَّتَوَلَّ فَاِنَّ اللّٰہَ ھُوَالۡغَنِیُّ الۡحَمِیۡدُ ﴿۲۴﴾ " [1] ۔واللہ تعالٰی اعلم۔ | اور جو منہ پھیرے تو اللہ تعالٰی ہی بے نیاز اور ستودہ صفات ہے۔واللہ تعالٰی اعلم (ت) |
|---|---|

**مسئلہ ١٨٧تا١٨٩:** مسئولہ قاضی سید احمد علی مدنی مہتمم مدرسہ اسلامیہ از بمبئی بھنڈی بازار ٢ربیع الاول ١٣٣٢ھ

**(١)** کیافرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین ایسی صورت میں کہ ایک درگاہ شریف کے قریب ایک مسجد واقع ہے، مسجد کے متولی صاحب نے درگاہ شریف کی زمین جبراً دبالی،اس کو شامل مسجد کرنا چاہتے ہیں، متولی درگاہ نے روکا کہ شرع شریف میں ایسا کرنا جائز نہیں ہے، مگر نہیں مانتے، سوایسا کرنا جائز ہے؟

**(٢)** کیاایسی جبراً مغصوبہ زمین پر مسجد بنانا درست ہے اور کیااس میں نماز درست ہوگی حالانکہ متولی صاحب درگاہ برابر معترض ہوا کئے ہیں۔

**(٣)** کیا ایسے متولی مسجد جو خلاف شرع زمین غصب کرکے اس پر مسجد بنادے تو وہ عندالشرع قابل تدارک و گنہگار ہیں یانہیں؟جواب صحیح ازروئے کتب فقہ صاف بخشا جائے۔**بینوا توجروا۔**

**الجواب:**

سوال بہت مجمل ہے کچھ نہ لکھاکہ متولی اس زمین کو مسجد میں کس وجہ سے شامل کرنا چاہتے ہیں،آیا مسجد نمازیوں پر تنگ ہوئی ہے یہ ضرورت لاحق ہوئی ہے یا کچھ اور۔نہ یہ لکھا کہ وہ زمین درگاہ پر وقف ہے یا نہیں،اور ہے تو کس طرح وقف ہے جسے وقف صحیح شرعی کہاجاسکے گا یا نہیں،نہ یہ لکھاکہ اس زمین کے شامل مسجد کرلینے سے درگاہ میں کیا نقصان ہوگا،اگر مسجد نے تنگی نہ کی تو متولیوں کواس زمین کے لینے کا کوئی اختیار نہیں وہ غاصب ہوں گے اور اتنے پارہ زمین پر نماز ناجائز ہوگی،اور اگر مسجد تنگ ہوگئی ہے اور اس کے اپنے متعلقات کی زمینوں سے بڑھانے کی گنجائش نہیں،تو اگر وہ زمین درگاہ وقف صحیح شرعی نہیں یا اسکے لینے سے درگاہ کو ضرر نہیں پہنچتا تو بقیمت لے سکتے ہیں ورنہ نہیں۔واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ ١٩٠تا١٩٣:** مسئولہ مولوی صابر علی صاحب از مدرسہ رفاہ المسلمین فرنگی محل لکھنؤ ٤ربیع الاول شریف ١٣٣٢ھ

کیافرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں،ایک مسجد قدیم کسی شیعہ کی تھی

[1] القرآن الکریم ٥٧/ ٢٤

مگر کچھ عرصے سے ویران پڑی تھی، اسی حالت ویرانی میں چند قدم کے فاصلے پر ایک سنی نے دوسری مسجد بنوائی اور اس نئی سنی کی مسجد میں مسلمان سنی نماز پنج وقتہ پڑھنے لگے اس کے پانچ چھ برس کے بعد پرانی شیعہ کی مسجد کو ایک شخص نے ایک سنی کے ہاتھ فروخت کرڈالا تو اس سنی نے اس کی مرمت وغیرہ کراکے پنج وقتہ اذان وجماعت کے ساتھ نماز پڑھنا شروع کردئے۔ اس کو بھی پانچ چھ برس کا عرصہ گزرگیا اب اس سنی مشتری مذکور نے اپنا ایک مکان مسجد کے مدرسہ اسلامیہ کے لئے وقف کردیا ہے اور مسجد مذکور میں بیٹھ کر لوگوں کو قرآن پڑھنے کی اجازت دیتا ہے، اور مسجد مذکور میں بہت سی زمین ایسی پڑی ہے جس پر جوتا پہن کے چلتے ہیں تو اس زمین پر مدرسہ کیلئے کمروں کے بنانے کی بھی اجازت دیتا ہے تو ایسی صورت میں حسب ذیل سوالات کے جوابات مرحمت ہوں:

**اول:** یہ دونوں مسجدیں حکم مسجد میں ہیں یانہ؟ اور مسلمانوں کو دونوں مسجدوں میں نماز پڑھنے سے ثواب مسجد حاصل ہوگا یانہ؟ اور اگر نہ حاصل ہوگا تو پھر اس مسجد کو کس کام میں لاسکتے ہیں؟

**دوم:** طلبہ مدرسہ اسلامیہ کا اس مسجد کے اندر بیٹھ کر پڑھنا جائز ہے یانہ؟

**سوم:** احاطہ مسجد کے اندر جو زمین صحن مسجد کے علاوہ جہاں جوتا پہن کے چلتے ہیں اس پر مدرسہ کے روپیہ سے کوئی کمرہ وغیرہ طلبہ کی تعلیم کے لئے یا دفتر مدرسہ کے لئے یا طلبہ کے رہنے کے لئے بنانا جائز اور اس میں ان کاموں میں سے کوئی کام کرنا جائز ہے یانہ؟

**چہارم:** مشتری مسجد کی یہ بھی تجویز ہے کہ مسجد کے اندر سے جہاں جوتا پہن کے چلتے ہیں ایک راستہ مدرسہ کے اندر جانے کا نکالا جائے کہ طلبہ وملازمین مدرسہ کو مدرسہ میں جانا آسان ہوجائے ورنہ چکر کھاکے گلیوں میں سے جانا ہوگا تو آیا یہ جائز ہے یانہیں؟ جواب جلد اور مدلل فرمایا جائے۔ **بینوا توجروا**

**الجواب:**

وہ مسجد کہ سنی نے بنوائی تھی بلاشبہ مسجد ہے اور اس کا رکھنا فرض ہے اور اس میں نماز کا ثواب وہی ہے جو مسجد میں نماز کا ثواب ہے، روافض زمانہ مرتد ہیں **کما حققناہ فی ردالرفضۃ** (جیسا کہ ہم نے اس کی تحقیق ردالرفضہ میں بیان کی ہے۔ت) تو وہ مسجد بنانے کے اہل نہیں۔

| | |
|---|---|
| **قال اللہ تعالٰی** "مَا كَانَ لِلْمُشْرِكِيْنَ اَنْ يَّعْمُرُوْا مَسٰجِدَ اللّٰهِ شٰهِدِيْنَ عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ بِالْكُفْرِ ؕ" (**الٰی قولہ تعالٰی**) "اِنَّمَا يَعْمُرُ مَسٰجِدَ اللّٰهِ مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ | اللہ تعالٰی نے فرمایا مشرکوں کو حق نہیں پہنچتا کہ وہ اللہ تعالٰی کی مساجد تعمیر کریں اس حال میں کہ وہ اپنے آپ پر کفر کی شہادت دینے والے ہیں (اللہ تعالٰی کے اس ارشاد تک کہ) بیشک اللہ تعالٰی کی مسجدیں تو وہی لوگ تعمیر کرتے ہیں جو اللہ تعالٰی |

| الاٰخِرِ"[1]۔الاٰیۃ | اور یوم آخرت پر ایمان رکھتے ہیں۔(ت) |
|---|---|

خصوصًا بعد موت کے مرتد کے سب اوقاف باطل ہوجاتے ہیں کمافی الدرالمختار وغیرہ (جیساکہ درمختار وغیرہ میں ہے۔(ت) تو وہ مسجد کہ سنی نے خریدی اسے مرمت وغیرہ کراکے اگر اس خیال سے نماز کے لئے دیاکہ یہ پہلے سے مسجد ہے تو وہ خیال باطل تھا اور وہ مسجد بدستور ایک مکان ہے جس میں ان تمام تصرفات مذکورہ فی السوال کا اختیار ہے، اور اگر سنی نے خرید کراز سرنو اپنی طرف سے اسے مسجد کردیا یعنی یہ سمجھ کر کہ یہ مسجد نہیں میں اسے مسجد کرتاہوں، نہ یہ سمجھ کر کہ یہ مسجد تھی اسے کار مسجد کے لئے چھوڑتاہوں، اس صورت میں اگر شرائے صحیح سے سنی کے لئے اس کی ملک ثابت ہوگئی تھی تو یہ بھی مسجد ہوگئی مگر یہ بہت بعید ہے اس کے لئے صرف ایک صورت ہے کہ غالبًا وہ واقع نہ ہوئی ہوگی، وہ صورت یہ کہ زمین جسے رافضی نے مسجد کیا اس کے زمانہ اسلام کی ملک تھی، اس کے بعد اس نے رفض اختیار کیا، یہ مسجد بنائی اور مرگیا اور اس کے قریب و بعید وارثوں میں کوئی شخص سنی مسلمان ہے کہ وہی اس کے کسب اسلام کا وارث ہوکر اس مکان کا مالک ہے اور اس نے اس سنی کے ہاتھ بیچ ڈالا تو یہ شراء صحیح ہوا اور یہ سنی اس مکان کا مالک ہوگیا اور اب جو اس نے اسے اپنی طرف سے مسجد کیا مسجد ہوگئی، اس صورت بعیدہ پر وہ تصرفات مذکورہ سب ناجائز ہوں گے فانہ لایجوز تغییر الوقف عما ھولہ (کہ وقف اپنی اصلی حالت سے تبدیل کرنا جائز نہیں۔ت) مگر طلبہ کا پڑھنا جائز جبکہ اطفال نہ ہوں اور نماز کے وقت نماز کی جگہ نہ گھیریں نہ ان کے پڑھنے سے نمازیوں کو تشویش ہو اور اگر یہ صورت نہیں بلکہ وہ مکان اس کے زمانہ رفض ہی کی ملک تھا تو یہ بیع جس شخص نے کی ہرگز مثبت ملک مشتری نہیں کہ بائع خود ہی مالک نہ تھا مرتد کے زمانہ ارتداد کی ملک اسکی موت کے بعد فیئ للمسلمین ہوجاتی ہے اس کے کسی وارث کو نہیں پہنچ سکتی اگرچہ اس کا بیٹا ہو مسلم ہو خواہ اسی کی طرح مرتد یا اور قسم کا کافر، تو جب شراء صحیح نہ ہوا تو اس سنی کا اسے مسجد کرنا صحیح نہ ہوا بلکہ وہ بدستور ایک زمین عام مسلمانوں کی ہے، مسلمانوں کی مرضی سے اس میں مسلمین کی منفعت کے تصرفات کرسکتے ہیں۔ فتاوٰی عالمگیری میں مبسوط سے ہے:

| المرتد اذاقتل او مات او لحق بدار الحرب فما اکتسبه فی حال اسلامه هو میراث لورثة المسلمین اماما اکتسبه فی حالة الردة یکون | مرتد جب قتل ہوجائے یا مرجائے یا دارالحرب سے ملحق ہوجائے تو جو کچھ اس نے حالت اسلام میں کمایا تھا وہ اس کے مسلمان وارثوں کو بطور میراث ملے گا اور جو کچھ بحالت ارتداد کمایا وہ مال غنیمت ہے |
|---|---|

[1] القرآن الکریم ۹/ ۱۸،۱۷

| فیئایوضع فی بیت المال[1]۔واللہ تعالٰی اعلم۔ | جو بیت المال میں رکھا جائے گا۔واللہ تعالٰی اعلم(ت) |
| --- | --- |

**مسئلہ ۱۹۴تا۱۹۵:** از علی گڑھ محلّہ مدار دروازہ مرسلہ عمر احمد سوداگر پارچہ بنارسی ۴ربیع الاول ۱۳۳۲ھ

**(۱)** ایک مسجد ہے جو زمین سے ۳ گز اونچی ہے اور اونچائی ٹھوس ہے اور صحن مسجد کا کل چوڑائی میں ۱۳فٹ ہے جس میں ۵فٹ چوڑائی میں زینہ اور جوتیوں کی جگہ سقاوا اور غسل خانہ ہے اور ۸ فٹ جگہ میں نماز ہوتی ہے،اس مسجد میں کنواں نہیں ہے،سقّہ سقاوے میں پانی باجرت ڈالتا ہے،اور نہ کوئی آمدنی مسجد کی ہے جو تیل وغیرہ میں صرف ہو،اس مسجد سے ۴۷ قدم کے فاصلہ پر ایک اور مسجد ہے اس کے دس قدم پر ایک کنواں ہے گویا اس مسجد سے ۸۴ قدم پر ہوا۔زید کہتا ہے کہ صحن مسجد جو ٹھوس ہے اس کو شہید کافی کرکے اس میں دو دکانیں نکالی جائیں اس کی چھت صحن مسجد ہو جائے گا،اور وہ تیل بتی کو اس کی آمدنی کافی ہوگی۔عمرو کہتا ہے کہ یہ ناجائز ہے کیونکہ صحن مسجد تحت الثریٰ تک حکم مسجد رکھتا ہے،اگر دکانیں سابق سے بنائی جاتیں تو درست تھیں،عمرو کی رائے ہے کہ ۵فٹ جگہ جس میں زینہ وغیرہ ہے اس میں کنواں وزینہ وغیرہ بن سکتا ہے اور ایک چھوٹی دکان بھی نکل آئے گی اور صحن بھی برقرار رہے گا اس میں مردہ کو زیادہ ثواب ہوگا کیونکہ نمازیوں کو پانی کی تکلیف جاتی رہے گی۔کیا حکم شریعت ہے اور کیا کرنا چاہئے؟

**(۲)** کنواں بننے کی حالت میں زمین سے ۴ گز اونچا ہو کر مسجد میں ملے گا،زید کہتا ہے کہ زمین پر بھی ایک کھڑکی رکھی جائے جس سے عوام پانی بھریں اور مسجد کو اوپر سے پانی ملے۔عمرو کہتا ہے کہ اوپر ہی رکھنا چاہئے کیونکہ نیچے کھڑکی رکھنے سے ہندو بھی پانی بھریں گے شاید ہندو کا پانی بھرنا ناجائز ہو۔شریعت کا کیا حکم ہے اور کس میں زیادہ ثواب ہے؟

**الجواب:**

دکانیں بنانے کی اجازت نہیں ہے،اگر پہلے سے ہوتیں حرج نہ تھا اب نہیں بن سکتیں،

| کما نص علیه فی النوازل والتجنیس والخانیة و المحیط السرخسی وتھذیب الواقعات والاسعاف و البحر والنھر والھندیة وغیرھا۔ | جیسا کہ اس پر نوازل،تجنیس،خانیہ،محیط سرخسی تہذیب الواقعات،اسعاف،بحر،نہر اور ہندیہ وغیرہ میں نص فرمائی گئی(ت) |
| --- | --- |

۸۴ قدم کا فاصلہ کچھ ایسا دور نہیں،اگر بغیر کنویں کے کارروائی چل سکے یونہی چلنے دیں اور اگر

[1] فتاوٰی ہندیۃ کتاب الفرائض نورانی کتب خانہ پشاور ۶/ ۴۵۵

نہ چل سکے اور اس کی وجہ سے ویرانی مسجد کا احتمال قوی ہو تو اس پانچ فٹ میں ایک کنارہ کو کنواں بنالیں۔

**(۲)** نیچے کھڑکی نہ رکھیں کہ مسجد کے کنویں میں ہندو کی شرکت سخت معیوب ہے ان کی نجاست سے کنویں کی طہارت ہمیشہ معرض خطر شدید میں رہے گی۔ **واللہ تعالٰی اعلم۔**

**مسئلہ ۱۹۶:** از شیر پور ڈاکخانہ خاص تحصیل پورن پور ضلع پیلی بھیت مرسلہ ظہیر الدین **۲۲ ربیع الاول شریف ۱۳۳۲ھ**

کیافرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ ایک چھوٹے موضع میں ایک مسجد قدامت سے تھی اور عرصہ دس بارہ سال سے ایک دوسری مسجد اور تیار ہو گئی اور اب دونوں مسجدیں چھپّر پوش اور بوسیدہ حالت میں ہیں اب مسلمانوں کی یہ رائے ہے کہ بجائے دو مسجدوں کے ایک مسجد پختہ چندہ سے تعمیر کرائی جائے اور ایک مدرسہ کے واسطے دے دی جائے۔ اس کی بابت شرع کیا حکم دیتی ہے؟ اور سرمایہ بہت قلیل ہے جس سے دونوں مسجدیں تیار نہیں ہو سکتی ہیں، لہٰذا آپ بموجب شرع احکام صادر فرمائے۔

**الجواب:**

مسجدوں کا پختہ کرنا فرض نہیں، اور ان کا آباد رکھنا فرض ہے، مسجد نہ مدرسہ کو دی جاسکتی ہے نہ دوسرے کام میں صرف ہو سکتی ہے، یہ سب ناجائز وحرام ہے۔ عالمگیری میں ہے:

| | |
|---|---|
| **لایجوز تغییر الوقف عن ھیأتہ**[1]۔ **واللہ تعالٰی اعلم۔** | وقف کی ہیئت میں تبدیلی کرنا جائز نہیں۔ **واللہ تعالٰی اعلم (ت)** |

**مسئلہ ۱۹۷:** **۲۰ ربیع الثانی ۱۳۳۲ھ:**

علمائے دین شرع متین اس مسئلہ میں کیا فرماتے ہیں کہ مسجد کا فرش اور لکڑیاں جو خراب ہو جاتی ہیں سو مسجد کے اور کسی کام میں تصرف کرنا شرعاً جائز ہے یا نہیں؟ آخر کیا کرنا چاہئے؟ تحریر فرما کر مشرف فرمائیں۔ **فقط**

**الجواب:**

فرش جو خراب ہو جائے کہ مسجد کے کام کا نہ رہے جس نے وہ فرش مسجد کو دیا تھا وہ اس کا مالک ہو جائے گا جو چاہے کرے اور اگر مسجد ہی کے مال سے تھا تو متولی بیچ کر مسجد کے جس کام میں چاہے

---

[1] فتاوٰی ہندیۃ کتاب الوقف الباب الرابع عشر فی المتفرقات نورانی کتب خانہ پشاور ۲/ ۴۹۰

لگادے اور مسجد کی لکڑیاں یعنی چوکھٹ، کواڑ، کڑی، تختہ، یہ بیچ کر خاص عمارت مسجد کے کام میں صرف ہو۔ لوٹے، رسی چراغ، بتی، فرش چٹائی کے کام میں نہیں لگاسکتے، پھر ان چیزوں کی بیع کافر کے ہاتھ نہ ہو بلکہ مسلمان کے ہاتھ۔ اور مسلمان ان کو بے ادبی کی جگہ استعمال نہ کرے۔ **واللہ تعالٰی اعلم**

**مسئلہ ۱۹۸ تا ۲۰۱:** مرسلہ مولوی عبدالمطلب صاحب از بانٹوہ کاٹھیاوار ۳۰ ربیع الثانی ۱۳۳۲ھ

چہ می فرمایند علمائے دین اندریں مسئلہ:

**(۱)** ایک شخص مرگیا اور اپنی عورت اور ایک لڑکی اور باقی وارث چھوڑے اور اس متوفی کی عورت نے وارثوں کے حق کو تلف کرکے ایک مسجد تعمیر کرائی اور جس زمین پر اس نے مسجد تعمیر کرائی ہے وہ زمین نیز وراثت میں داخل ہے تو اس میں نماز پڑھنا اور اس کو مسجد کہنا شرعاً درست ہے یا نہ؟

**(۲)** اور اگر اب بعضے وارث انہیں میں سے اپنے حق کو معاف کردیں اور بعضے نہ کریں تو نماز پڑھنا اس مسجد میں درست ہوجائے گا یا نہ؟

**(۳)** اور اگر وہ وارث جانتے ہیں کہ اب جو پیسہ تھا وہ مسجد میں خرچ ہوگیا اب ہمیں ملنے والا نہیں ہے اور لوگوں کی شرم سے معاف کردیں تو درست ہے؟

**(۴)** اور اگر شرع حکم دے کہ نماز اس میں درست نہیں ہے تو اس میں رہنا گھر بناکر یا کرایہ وغیرہ پر دینا درست ہوگا؟ بحوالہ کتب معتبرہ جواب سے سرفراز کریں۔

**الجواب:**

صورت مستفسرہ میں باجماع مسلمین وہ ہرگز مسجد نہیں بلکہ ایک زمین ہے بدستور اپنے مالکوں کی ملک پر باقی، کہ جب یہ عورت تنہا اس کی مالک نہیں جیسا کہ بیان سائل ہے تو وہ ساری زمین اس کے وقف کئے سے وقف نہیں ہوسکتی، لان شرط الوقف الملك[1] كما فی الهندية وغيرها (کیونکہ شرط وقف یہ ہے کہ وہ واقف کی ملک ہو جیسا کہ ہندیہ وغیرہ میں ہے۔ ت) نہ یہ ممکن کہ اس میں سے اس کے حصہ کو مسجد ٹھہرادیں باقی ملک دیگر ورثہ سمجھیں کہ جب وہ غیر منقسم ہے تو اس کا حصہ متعین نہیں اور مسجد بالاجماع مشاع نہیں ہوسکتی۔

| لان من شرطه انقطاع حقوق العباد عن جميع جوانبه فضلا عن نفسه[2] كما فی الهداية وغيرها۔ | کیونکہ شرائط وقف میں سے ایک شرط یہ بھی ہے کہ اس کی تمام جوانب حقوق العباد سے منقطع ہو چہ جائیکہ خود وقف جیسا کہ ہدایہ وغیرہ میں ہے۔ اللہ تعالٰی |
|---|---|

[1] فتاوٰی ہندیۃ کتاب الوقف الباب الاول نورانی کتب خانہ پشاور ۲/ ۳۵۲-۳۵۳

[2] الہدایۃ کتاب الوقف المکتبۃ العربیہ کراچی ۲/ ۶۲۵

| قال تعالٰی "وَّ اَنَّ الْمَسٰجِدَ لِلّٰهِ" [1]۔ | نے فرمایا کہ بیشک مسجدیں اللہ عزوجل کی ہیں (ت) |
|---|---|

ہاں اگر باقی ورثہ سب عاقل بالغ ہوں اور سب بالاتفاق اس وقت مسجدیت کو جائز کردیں تو اب جائز ہوجائے گی اور کسی کی شرم سے ایسا کرنا مانع صحت نہ ہوگا فان الحیاء لیس باکراہ (کیونکہ حیاء جبر واکراہ نہیں ہے۔ت) جب تک ایسا نہ کریں کہ وہ ایک مکان ہے کہ مالکوں کو اس میں رہنا بسنا کرایہ پر دینا سب جائز ہے۔ واللہ تعالٰی اعلم۔

**مسئلہ ۲۰۲تا۲۰۳:**

کیافرماتے ہیں علمائے عظام اس مسئلہ میں:

**(۱)** زید نے (مسلمان کہلائے جانے کی حالت میں) کچھ قطعہ زمین صحن مسجد اپنے مکان کی بنا میں دبالیا، بعض لوگ مانع آئے مگر نہ مانا، ایسی صورت میں زید کے ساتھ کیا معاملہ شرعًا کیا جائے اور متولیان مسجد ودیگر اہل اسلام کو مواخذہ کا حق حاصل ہے یانہیں؟ اگر ہے تو ان پر یہ حق واجب، اور ضروری ہے جس کے ترک سے عاصی ہوں گے یا کیا؟ یازید بعوض زمین مغصوبہ بہ زر نقد بطور جرمانہ ادا کرے تو اس کا لینا جائز ہے یانہیں؟ دریں صورت زید مواخذہ عنداللہ سے بری ہوسکتا ہے؟

**(۲)** جو شخص ربوخوار معلن ہے زکوٰۃ بھی نہیں دیتا اس کا کیا حکم اور اس سے مخالطت ومرابطت ومواکلت مکروہ ہے کہ نہیں؟ للہ مصرح اور عامۃ الفہم عبارت میں جواب ارشاد فرماکر عنداللہ ماجور وعندالناس مشکور ہوں۔

**الجواب:**

اس صورت میں زید سخت گناہ کبیرہ وظلم شدید کا مرتکب اور اس آیہ کریمہ کی وعید کا مستوجب ہے:

| "وَ مَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ مَّنَعَ مَسٰجِدَ اللّٰهِ اَنْ یُّذْكَرَ فِیْهَا اسْمُهٗ وَ سَعٰى فِیْ خَرَابِهَاؕ اُولٰٓىٕكَ مَا كَانَ لَهُمْ اَنْ یَّدْخُلُوْهَاۤ اِلَّا خَآىٕفِیْنَ۬ؕ لَهُمْ فِی الدُّنْیَا خِزْیٌ وَّ لَهُمْ فِی الْاٰخِرَةِ عَذَابٌ عَظِیْمٌ(۱۱۴)" [2] | اس سے بڑھ کر ظالم کون جو اللہ کی مسجدوں کو ان میں اللہ کا نام لئے جانے سے روکے اور ان کی ویرانی میں سعی کرے، انہیں روانہ تھا کہ اس میں قدم رکھیں مگر ڈرتے ہوئے، ان کے لئے دنیا میں رسوائی ہے اور ان کے لئے آخرت میں بڑا عذاب۔ |
|---|---|

مسجد کا ہر ٹکڑا مسجد ہے تو جتنا پارہ زمین اس نے دبالیا اسے نماز سے روکا اور اس کی ویرانی میں

---

[1] القرآن الکریم ۷۲/ ۱۸

[2] القرآن الکریم ۲/ ۱۱۴

ساعی ہوا اور دنیا میں رسوائی اور آخرت میں عذاب عظیم کا استحقاق لیا، رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے صحیح حدیثوں میں فرمایا ہے کہ "جو بالشت بھر زمین ناحق دبالے گا قیامت کے دن اتنا حصہ زمین کے ساتوں طبقے توڑ کر اس کے گلے میں طوق ڈالے جائیں گے [1]"۔ ہر مسلمان خصوصًا متولیان مسجد کو اس پر حق مواخذہ حاصل ہے اور فرض ہے کہ ہر جائز چارہ جوئی اس سے زمین نکال کر شامل مسجد کرنے کے لئے حد کو پہنچائیں، جو باوصف قدرت اس سے باز رہے گا شریک عذاب ہوگا تاحد قدرت ہر گز حلال نہیں کہ اس سے کچھ روپیہ اس کے عوض لے کر چھوڑ دیں کہ یہ مسجد کا بیچنا ہوگا اور مسجد کی بیع باطل وحرام و ناممکن ہے **قال اللہ** "وَّ اَنَّ الْمَسٰجِدَ لِلّٰهِ" [2] (اللہ تعالٰی نے ارشاد فرمایا کہ بے شک مساجد اللہ عزوجل کی ہیں۔ت) اگر وہ لاکھ روپے ہر گز کے بدلے دے جب بھی لینا حرام ہے، نہ ہر گز زید کسی طرح عنداللہ مواخذہ سے بری ہوگا جب تک زمین مسجد مسجد کو واپس نہ دے۔ زید اگر ایسا نہ کرے تو مسلمان اس سے میل جول، سلام کلام، نشست برخاست قطع کردیں۔

| | |
|---|---|
| **قال اللہ تعالٰی** "وَ اِمَّا یُنْسِیَنَّكَ الشَّیْطٰنُ فَلَا تَقْعُدْ بَعْدَ الذِّكْرٰى مَعَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِیْنَ(۶۸)" [3]۔ | اللہ تعالٰی نے فرمایا اور اگر شیطان تجھے بھلادے تو یاد آنے پر قوم ظالمین کے ساتھ مت بیٹھ (ت) |

یونہی ربوخوار معلن بھی اسی آیہ کریمہ کے حکم میں داخل ہے، تفسیر احمدی میں ہے: **والقعود مع کلھم ممتنع** [4] (ان سب کے ساتھ مجلس کرنا ممنوع ہے۔ت) اس سے بھی قطع علاقہ چاہئے۔ **واللہ تعالٰی اعلم۔**

**مسئلہ ۲۰۴:** مرسلہ حاجی سیٹھ یوسف بن ابراہیم بمقام گونڈل علاقہ کاٹھیاوار ۷ ۲ محرم الحرام ۱۳۳۳ھ چہار شنبہ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس معاملہ میں کہ بعض لوگوں نے مسجد بڑھانے یا پرانی کو نئے سرے سے تعمیر کرنے کے لئے مسلمان جماعت کو روپے دئے ہیں اور کہا ہے کہ جس طور چاہیں مسجد میں خرچ کریں ـــــــ مگر فی الحال مسجد میں خرچ کرنے کی ضرورت نہیں اور وہ روپے امانۃً پڑے ہیں، اب مذکورہ روپیہ بیوپار کی کمپنی میں ڈال کر ان کا نفع بڑھا دیں تو جائز ہے یا نہیں؟ مگر

[1] صحیح البخاری باب ماجاء فی سبع ارضین قدیمی کتب خانہ کراچی ۱/ ۴۵۴

[2] القرآن الکریم ۷۲/ ۱۸

[3] القرآن الکریم ۶/ ۶۸

[4] التفسیرات الاحمدیۃ تحت ۶/ ۶۸ مطبع کریمی بمبئی انڈیا ص ۳۸۸

یہاں کی کمپنیوں میں لین دین سود کا ہوتا ہے تو ان کا کیا حکم ہے؟ اگر اس طور وہ روپیہ بڑھ نہ سکتا ہو تو اور کوئی طریقہ ان روپوں کے بڑھنے کا ہے اور بڑھ سکتے ہیں یا نہیں یا اسی طرح سے جماعت کسی امین شخص کے پاس امانت رہنے دے اور امانت رکھنے میں چوری ہونے کا خوف ہے کہ مبادا مسجد کے روپے ضائع ہو جائیں تو ان روپوں کا مکان خرید کرکے اس کے کرایہ سے نفع اٹھایا جائے اور وقت ضرورت روپیہ وہ مکان فروخت کیا جائے، مگر ان میں جماعت والوں کا اختلاف ہے، بعض کہتے ہیں کہ یہ صورت نہ کرنی چاہئے اور بعض کہتے ہیں کہ اس طور کیا جائے تو ان کا حکم کیا ہے، وہ برائے مہربانی مفصل طور سے ارقام فرما کر عنداللہ ماجور وعندالناس مشکور ہوں۔

**الجواب:**

چندہ کے روپے چندہ دینے والوں کی ملک پر رہتے ہیں ان سے اجازت لی جائے، جو جائز بات وہ بتائیں اس پر عمل کیا جائے، **وبیان المسئلۃ وتحقیقھا فی کتاب الوقف من فتاوٰنا** (اس مسئلے کا بیان اور تحقیق ہمارے فتاوٰی کی کتاب الوقف میں ہے۔ت) ایسی کمپنی میں کہ سود کا لین دین کرتی ہو شامل کرکے بڑھانا حرام ہے اگرچہ چندہ دہندہ اجازت دیں، **فلیس لاحد ان یحل ماحرم اللہ** (کسی کو یہ اختیار نہیں کہ اس چیز کو حلال قرار دے جسے اللہ تعالٰی نے حرام فرمایا ہے۔ت) **واللہ تعالٰی اعلم۔**

**مسئلہ ۲۰۵ تا ۲۰۶:** مرسلہ محمد صابر مدرس مدرسہ دارالعلوم قصبہ مئوناتھ بھنجن ضلع اعظم گڑھ ۱۸ صفر ۱۳۳۳ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ ایک قصبہ کئی سو برس سے آباد ہے وہاں کے مسلمانوں کی مردم شماری فی الحال تقریبًا آٹھ ہزار ہے اور وہاں مسجدیں تخمینًا اسی کے قریب آباد ہیں، ان کے علاوہ اور بھی مساجد ہیں، وہاں کے کل مسلمان بجز چند شیعہ کے ابتدا سے حنفی المذہب متفق الخیال متحد العقائد والمسائل باہم شیر وشکر کی طرح ملے جلے رہتے تھے ان میں کسی قسم کا مذہبی جنگ وجدال وتخالف نہ تھا مگر تقریبًا تیس بتیس برس سے چند لوگ (غالبًا فی الحال ان کی تعداد دوڈھائی سو ہوگی) منکر مذہب، غیر مقلد ہوگئے اور باہم سخت منافرت ومخالفت پیدا ہوگئی حتی کہ بارہا فوجداری اور عدالت کی نوبت پہنچ گئی، غیر مقلدین نے اپنی عیدگاہ اور جامع مسجد نئی بنوالی تھیں مگر بعض بعض ایسی ہی مسجدیں ہیں جن میں دونوں فریق نماز پڑھتے ہیں ایسی مسجدوں پر اکثر مذہبی جھگڑے ہوجایا کرتے ہیں چنانچہ ان دنوں موجودہ ۱۳۳۳ھ ۱۳ محرم کو ایک مسجد میں دونوں فریق جمع ہوگئے اور اسی میں مار پیٹ لٹھم لٹھا گھوسم گھوسا کر بیٹھے بلکہ ان کے ذریعہ سے دو فوجداریاں اور بھی ہوگئیں جس سے قصبہ میں ہلچل مچ گئی، پولیس اگر روک تھام نہ کرتی تو نہیں معلوم کیا ہوجاتا آئے دن کی مذہبی فوجداری سے دونوں فریق تنگ آگئے، اب فریقین اس امر پر راضی ہیں کہ باہم صلح کرکے جھگڑے کو

مٹادیں، چنانچہ برضامندی فریقین چند اشخاص حکم مقرر کئے گئے ہیں اور باتفاق فریقین اقرار نامہ ثالثی میں مضمون لکھا گیا ہے کہ ثالثان حسب شریعت و قانون ودیانتداری جو فیصلہ کردیں گے ہم فریقین کو منظور رہے، اب علمائے حقانی سے یہ استفسار ہے:

**(۱)** چونکہ تیسوں برس کے تجربہ ومشاہدہ سے یہ بات ثابت ہوئی کہ اس قصبہ میں جب دونوں فریق ایک نزاعی مسجد میں جمع ہوجاتے ہیں تو اکثر مذہبی شر وفساد کربیٹھتے ہیں اگر اس شر وفساد و فتنہ وپرخاش کے مٹانے کے لئے ثالثین دونوں کو الگ کردیں اور فریقین کے لئے خاص خاص مسجدیں نامزد کریں تو کیا یہ فیصلہ خلاف شریعت ہوگا؟

**(۲)** اگر کسی نمازی کے ذریعہ سے حفظ امن میں خلل واقع ہوتا ہو اور شر وفساد کا اندیشہ ہو یا عام نمازیوں کو کسی قسم کی تکلیف اور اذیت پہنچتی ہو تو ایسے شخص کو بغرض حفظ امن وانسداد شر وفساد جماعت سے روک دینا کیا شرع کے خلاف ہے؟ **بینوا توجروا۔**

**الجواب:**

**(۱)** جو مساجد غیر مقلدوں کی بنائی ہوئی ہیں ان کے نامزد کردی جائیں مگر جو مساجد اہل سنت کی بنائی ہوئی ہیں ان میں سے کوئی مسجد غیر مقلدوں کے لئے خاص کردینا اور اہلسنت کو ان سے ممنوع کرنا شرعاً محض ظلم وحرام ہے۔

| | |
|---|---|
| قال اللہ تعالٰی "وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ مَّنَعَ مَسٰجِدَ اللّٰهِ اَنْ یُّذْكَرَ فِیْهَا اسْمُهٗ" [1]۔ | اللہ تعالٰی نے فرمایا اس شخص سے بڑا ظالم کون ہے جو اللہ تعالٰی کی مساجد میں اس کا نام لینے سے روکے۔ (ت) |

جبکہ وہ مسجدیں اہلسنت کی ہیں اور ان کی بنائی ہوئی ہیں تو ان پر قبضہ چاہنا اور اس کے لئے فتنہ اٹھانا غیر مقلدوں کا فساد ہوگا اور کوئی مجبور نہیں ہوسکتا کہ دوسرے کے شورش بے جاکے سبب اپنے حق سے دست بردار ہو فتنہ غیر مقلدوں کا انسداد اگر یوں نہ ہوسکتا ہو تو کچہریاں کھلی ہوئی ہیں اور وہ اسی واسطے رکھی گئی ہیں کہ فتنہ والوں کا دست تعدی کوتاہ کریں اور دوسروں کے حقوق پر دست درازی نہ کرنے دیں جو شخص یہ رائے یا فتوی دے کہ دفع فتنہ کے لئے اپنی مسجد چھوڑ دو۔ کل اگر غیر مقلدین اور مفسدین ان کی جائداد اموال متاع مکانوں پر قبضہ چاہیں، اور نہ دیجئے تو فساد اٹھائیں کیا دفع فتنہ کو وہ لوگ اپنے گھر بار مال متاع اسباب جائداد سے دستبردار ہوجائیں گے ہرگز نہیں، تو وجہ کیا ہے کہ یہ آنکھوں میں دنیا کی قدر ہے دل میں دنیا

---

[1] القرآن الکریم ۲/ ۱۱۴

